کہ بروقت اعتراض کے دلیل کابل ہو ف۱۶ جب تک معالجات خارجی سے کام نکلے کھلانے

پلانے کی دوا نکرے ف۱۷ جسوقت غذا معدے میں پہنچتی ہے جزو بدن ہونے تک اُس کی چار

حالتیں ہوتی ہیں پہلے کیلوس جو غذا معدے میں پکتی ہے لطیف اُس کا عروق ماساریقا

سے جگر کو جاتا ہے کثیف اُسکا براز ہے جو براہ امعا کے دفع ہوتا ہے دوسری کیموس کہ وہ لطیف

کہ جگر میں پکتا ہے خلاصہ اُس کا عروق اور رودہ سے تمام بدن میں جاتا ہے اور فضلا اسکا بول آکے

کر گردے مثانے سے ہوکر براہ احلیل دفع ہوتا ہے تیسرے وہ خلاصہ گو نمیں پکتا ہے اور لائق

جزو عضو ہونیکے ہوتا ہے چوتھے خلاصہ عضو میں پہنچکر جوش کھاکر عضو میں لگجاتا ہے ان دونوں

ہضم کا فضلہ چرک عرق یعنی میل اور پسینا ہے کہ براہ مسامات کے دفع ہوتا ہے ف۱۸ ہر حالت ندکو

چار قوت اعضا سے تمام ہوتی ہے ایک جاذبہ جو دوسرے عضو سے کھینچتی ہے دوسری ماسکہ

جو ٹھیرانی ہے تیسری ہاضمہ جو ہضم کرتی ہے چوتھے دافعہ جو دوسرے عضو کی طرف یا خارج بدن کے

واقع کرتی ہے پس ان چاروں قوت سے اگر کوئی بھی ضعیف ہوتی ہے تو ہضم کامل نہیں ہوتا اور

ہضم ناقص سے امراض بادی پیدا ہوتی ہیں ف۱۹ جگر میں جب غذا پکتی ہے چار تفریق اُس کی

ہوتی ہیں یہی چاروں خلط ہیں ایک صفرا بطور زبد یعنی پھین کے سب کے اوپر دوسرا خون

درمیان میں کہ نہایت خوب پکتا ہے تیسرا سودا بطور دُرد یعنی تلچھٹ کے چوتھا بلغم جو بخوبی

نہیں پکتا اور قیام بدن کا انہیں چاروں خلط سے ہے ف۲۰ جب غذا جگر میں پک چکتی ہے

ایک حصہ اُس میں سے قلب کی طرف جاتا ہے وہاں لطیف اس کا بخار ہو جاتا ہے اور اُسکو

روح حیوانی کہتے ہیں کہ عروق جہندہ میں خون کے ہمراہ منتشر تمام بدن میں ہو جاتی ہے پھر وہ روح دماغ میں

جاکر روح نفسانی بنجاتی ہے اور بواسطہ اعصاب کے تمام بدن میں فائدہ حس حرکت کا اور آنکھوں
میں فائدہ بینائی کا کہ اسکو روح باصرہ کہتے ہیں اور کانوں میں فائدہ شنوائی کا اور زبان میں
فائدہ ادراک طعم یعنے مزے کا اور ناک میں فائدہ ادراک بو کا دیتی ہے اور وہی روح حیوانی
جگر میں جاکر بواسطہ رودہ کے فائدہ تغذیے کا تمام اور فائدہ نمو یعنے بالیدگی کا دیتی ہے اور
اُسکو روح طبعی کہتے ہیں ف[۲۱] غذا میں جو بخار سے غلیظ اُٹھتے ہیں اُسکو ریح کہتے ہیں اور جب
فتور ہضم میں ہوتا ہے تو ریاح بہت پیدا ہوتی ہیں خواہ معدے میں خواہ جگر میں خواہ امعا میں
ف[۲۲] مزاج خون صالح کا گرم و تر قوام معتدل مزہ پھیکا رنگ سفید ہے یعنے عضو کا مثل دماغ
کے غذائے خاص ہوتا ہے اور سب رگوں میں موجود رہتا ہے بوقت نہ ہونے غذا کے تاثیر حرارت
سے خون ہو کر غذا بدن کی ہوتا ہے اور جوڑ ہڈیوں کے اور اعصاب کو تر رکھتا ہے صفرائے خالص
کا مزاج گرم و خشک قوام رقیق مزہ تلخ رنگ زرد ہے تین فائدے اُسکے ہیں ایک خون کے
ساتھ رگوں میں جاتا ہے تاکہ اُسکے ملنے سے قوام خون کا رقیق ہو کر پتلی رگوں میں گذرے دوسری
یہ کہ مرارہ یعنے پتے میں جاتا ہے وہاں سے جب تھوڑا سا آنتوں پر گرتا ہے تب حاجت دفع
براز کی ہوتی ہے اور تیسری غذائے خاص بعض اعضا مثل ریہ کے ہوتا ہے سودا کا مزاج
سرد و خشک قوام گاڑھا مزہ کسیلا مائل ترشی رنگ مائل بسیاہی ہے فائدے اسکے بھی تین
ہیں ایک خون کے ساتھ رگوں میں جاتا ہے واسطے گاڑھا کرنے قوام خون کے دوسری
غذائے خاص بعض اعضا مثل ہڈی کے ہوتا ہے تیسری طحال یعنے تلی میں جاتا ہے
جب طحال سے دو ایک قطرے فم معدہ پر گرتے ہیں تب بھوک معلوم ہوتی ہے ف[۲۳] سبب
مرض دو طرح سے ہوتے ہیں ایک ساذج اسباب خارجی مثل گرمی آفتاب و سردی پانی سے ہوتا
دوسرا مادی کہ تغیر اخلاط سے ہوتا ہے وہ تغیر مقدار خلط میں ہو خواہ کیفیت خلط میں

اور ایک خلط میں ہو یا کئی خلطوں میں ف۲۴ ہر مرض میں چار زمانے ہیں ایک ابتدا جب
مرض پیدا ہوا دوسرا تزائد جب تک بڑھتا رہا تیسرا انتہا جب بڑھ چکا چوتھا انحطاط جب
گھٹ چلا ف۲۵ اکثر قریب موت کے آثار مرض کے ظاہر نہیں رہتے ہیں اس سبب سے کہ طبیب
زندگی سے مایوس ہوکر اور اک مرض کا اور افضال اس سے چھوڑ دیتی ہے ف۲۶ تاثیر دوا کے
چار درجے ہیں اگر دوا کے استعمال سے بدن کی کیفیت متغیر نہو مگر زیادہ یا بدفعات کھانے سے
وہ درجہ اول ہے اور اگر تغیر محسوس ہو لیکن مضرت افعال بدنمیں ظاہر نہو وہ درجہ دوسرا ہے اور
اگر مضرت ظاہر ہو لیکن ہلاکت کو نہ پہنچاوے وہ درجہ تیسرا ہے اور اگر ہلاکت کرے وہ درجہ چوتھا ہے
ف۲۷ اکثر دوا کی تاثیر کھانے میں خلاف لگانے کے ہے اسکا بھی لحاظ رکھنا ضرور ہے مثلاً گشنیز
لگانے میں محلل ہے کھانے میں مغلظ و مبرد ہے ف۲۸ بعض دوا کا اثر صرف مس سے بھی
حاصل ہوتا ہے جیسا سنگ یشب دل پر لٹکانا خفقان کو مفید ہے یا مونگا باندھنا پیشانی
دردسر کو تاعود صلیب گلو میں لٹکانا ام الصبیان کو اس طرح اکثر خشایش مستعمل ہیں مگر عوام
ان کو طب سے خارج جانتے ہیں اور فقیروں کا لٹکا اور ٹوٹکا کہتے ہیں ف۲۹ بعض دوا کا اثر
بالخاصہ ہوتا ہے خلاف مزاج اصلی کے جیسا انار کہ مرطوب ہے مگر استسقے کو مفید ہوتا ہے ف۳۰
بعض دوا کو اطبا نے مرکب القوی جانا ہے یعنے سردی و گرمی دونو کو مفید ہو شل سرکہ کے
ف۳۱ جب دوا کی قوت پانے میں لینا منظور ہو تو بیخ و چوب و تخم نیمکوفتہ کر کے اور برگ و گل کو بدستور
تر کریں اور اگر چاہیں کہ تمام قوت حاصل ہو تو پہلے خیساندہ کر کے جوشاندہ کریں ف۳۲ اگر مواد مرض کا
قلیل ہو تب تعدیل و تحلیل کو کافی جانیں ورنہ بدون اخراج مواد کے ایسا نکریں کہ موجب ضرر
ہوتا ہے علی الخصوص امراض جلدیہ اور مفاصل میں رعایت رکھنا لازم ہے ف۳۳ اگر مواد ہو نامع
میں دوا کیجاوے ساتھ غرغرے کے اور اگر معدے میں ہو تنقیہ کیا جاوے ساتھ قے کے اور اگر امعا میں

ہو مثل ساتھ اسہال کے اور اگر عروق میں ہو ساتھ فصد کے اور اگر جلد میں ہو تعریق کے

## مقالہ اوّل بیان علامات میں

فصل ا بیان علامات کیفیات اربعہ یعنے گرمی و سردی و تری و خشکی اور علامات غلبہ اخلاط میں جاننا چاہئے کہ کوئی کیفیت بالذات اپنے قائم نہیں ہو سکتی مگر دوسری کیفیت کے ساتھ اور دو کیفیتوں مخالف کا بھی جمع ہونا محال مطلق ہے جیسا گرمی و سردی خواہ تری و خشکی پس واضح ہو کہ گرمی ساتھ تری اور خشکی کے اور سردی ساتھ تری یا خشکی کے جمع ہوتی ہے چنانچہ گرمی ساتھ تری کے خون میں اور ساتھ خشکی کے صفرا میں اور سردی ساتھ تری کے بلغم میں اور ساتھ خشکی کے سودا میں جمع ہے علامات غلبہ خون حرارت ملمس اور گرانی تمام بدن خواہ بعض اعضا کی اور کثرت انگڑائی اور جمائی اور اونگھ اور نیند کی اور کند ہونا حواس کا اور سستی حرکات کی اور شیرینی دہن کی اور سرخی بدن اور آنکھ اور زبان کی اور کثرت اور سرخی بول اور رسوب اور زبد کی اور سرعت اور تواتر اور عظم اور حدت کے ساتھ گرانی حرکت نبض میں اور کاہلی طبیعت میں اور زیادہ ہنسنا اور مسکرانا اور نکلنا پھوڑے پھنسی کا اور نکلنا خون کا مسوڑھوں سے اور نکسیر پھوٹنی علامات غلبہ صفرا گرمی ملمس کی اور زردی بدن اور آنکھ اور زبان کی اور تلخی اور خشکی دہن اور خشکی سوزش ناک کی اور ہوا گرم نکلنا نتھنوں سے اور کثرت تشنگی کی اور قلت اشتہائے طعام کی اور متلی کا ہونا اور قے تلخ نکلنا اور سوزش اور زردی بول اور بیداری اور بدخوابی اور سوزش اور خارش بدنکی اور راحت اور رغبت اشیائے سرد و ترش سے اور نبض میں تیزی اور تواتر کا ہونا اور سُبکی حرکت میں اور سوزش نبض کے مقام پر علامات غلبہ بلغم نرمی اور سفیدی اور سردی ظاہر بدنکی اور انتفاخ اور ہبیج اور سفیدی آنکھ اور زبان کی اور گرانی اعضا کی اور کثرت خواب کی اور ضعف ہضم اور ڈکار ترش اور کندی

حواس کی اور رطوبت بی سوزش ناک سے نکلنا اور کثرت لعاب دہن کی اور بول کا سفید اور زیادہ ہونا اور زبد اور رسوب کا ہونا اس میں اور حرکت نبض کی سست اور موٹا اور نرم ہونا نبض کا علامات غلبہ سودا لاغری اور سیاہی بدنکی اور سیاہی اور غلظت خون کی اور زیادتی فکر کی اور بدخوابی اور بیداری اور تیرگی زبان کی اور خشکی دہن بلا تشنگی کے اور مائل ریرگی اور بول کا کم ہونا اور رقیق ہونا اول میں اور غلیظ ہونا آخر میں بعد نضج کے اور اشتہائے کاذب اور سُست اور قصیر ہونا حرکت نبض کا فصل ۲ بیچ بیان علامات وجود اور پیدا ہونے مرض کے چنانچہ عادت طبعی کا تبدیل ہونا علامت آمد کسی مرض کی ہے اور خفقان دائمی علامت مرگ مفاجات کی ہے اور صرع کے متواتر ہونے سے خوف سکتے کا ہے اور بہت پھڑکنا عضو کا تشنج اُس عضو پر دلالت کرتا ہے اور خدر فالج پر اور اختلاج آنکھ اور لب کا لقوے پر اور گرانی و سستی بدن کی باوجود کثرت عرق کے دلیل امراض بلغمیہ مادہ کی ہے اور سرخی آنکھ اور بشرے کی اور جاری رہنا اشک کا اور نفرت روشنی سے دلیل آمد سرسام ہے اور غمگینی اور کثرت افکار ردیہ علامت مالیخولیا کی ہے اور سرخی یا نیلگونی اور بیر نقی بشرے کی اور تدویر حدقہ چشم علامت جذام کی ہے اور تہیج بشرہ اور اطراف کا ضعف کبد اور ورم کبد پر دلالت کرتا ہے اور خوف استسقا ہے اور ہمیشہ رہنا درد اور نیم سر کا اور خیالات کا معلوم ہونا علامت ہے آنکھ میں پانی اُترنے کی اور گرانی کمر کا اور زیر کمر سے خوف امراض گردے کا ہے اور سقوط اشتہا اور سوزش نفخ اور درد زیر ناف قولنج ہو جانیکی علامت ہے اور خارش مقعد سے خوف بواسیر کا ہے اور کثرت قوبا و بہق سے برص کا ڈر ہے اور حالت حمل میں جسمیں سے اسقاط کا خطر ہے اور کثرت زکام اور نزلہ حارسے ذات الریہ اور سل ہو جاتی ہے اور بوئی عرق و بول سے حمیات عفنہ کا ڈر ہے اور سوزش بول سے قرحہ مثانہ اور احلیل ہوتا ہے فصل ۳

علامات دفع مرض میں بسبب پیدا ہونے دوسری مرض کے تپ حار میں اسہال صفراوی
ہونے سے بہرا پن دفع ہوجاتا ہے اور بہرے پن میں اسہال کا ہونا موجب اسکے زوال کا
ہے اور اسہال بلغمی سے دفع استسقے کا ممکن ہے اور بواسیر خونی سے جنون کا اور کثرت چھینک
سے ہچکی امتلائی کا اور داء الفیل اور رشتے سے درد گردے کا اور ورم خصیہ سے کھانسی کا

فصل ۴ بیان علامات نکس مرض میں بدون بحران کے تپ کا ساکن ہوجانا اور پیدا ہونا
ضعف بدن کا اور اشتہا ساقط ہونا اور جی متلانا اور نبض میں فتور کا ہونا اور ہضم غذا میں
فساد ہونا اور بہت نیند کا ہونا اور تہیج چہرے اور پلک کا اور بول رنگین ہونا دلائل بازگشت
مرض کے ہیں فصل ۵ علامات طوالت مرض میں ابتدائے مرض میں کثرت اختلاج بدنکی اور
کثرت احتلام کی اور زور طاقت کم ہونا اور غذا سے نفرت ہونا اور معالجہ مناسب سے فائدہ نہ ہوتا
اس فائدے کا قائم نہ رہنا فصل ۶ علامات محمودہ میں قائم رہنا قوت مریض اور اشتہا کا اور درست
رہنا عقل و ہوش و حواس کا اور نفع پانا معالجات سے اور سہولت برداشت مرض کی اور تپ
میں نکلنا چھالوں کا لب اور ناک میں اور خارش کا ہوجانا اور بحران جید ہونا بروز بحران
کے اور رات کو سونا اور آرام پانا بعد خواب کے اور تنفس طبعی قائم رہنا فصل ۷ علامات ردیہ میں منہ کھلا
رہتا اور دم پیاپے کھینچنا اور ہوائے سرد نکلنا ناک سے اور سرد ہونا منخرین کا اور ناک اور کان پتلے
ہوجانا امراض فرمنہ میں اور ہمیشہ ایک مقام میں نظر کرنا اور اکثر ناک میں انگلی کرنا اور خاموش پڑا
رہنا اور آدمیوں سے منہ پھیرنا اور کپڑے اور دیوار پر ہاتھ ملنا اور بہت کھانا اور جزو بدن سبز ہونا اور
کم بولنا اور اضطراب بدون روز بحران کے اور لحظ لحظ اوٹھنا بیٹھنا اور موت سے ڈرنا اور تپ یرقان

ساتویں دن سے پہلے ہونا اور شروع مرض میں نکسیر بہت پھوٹنا اور اس سے خفت نہ ہونا اور
عاسہ نہ ہونا تحریک اور بلا تحریک اور دانت برہم گھسنا اور ہاتھ پاؤں سرد رہنے باوجود حرارت
تپ کے اور غافل سونا اور نبض کا ضعیف چلنا اور اعضا اندرونی کا درد کرنا اور پیدا ہوجانا عرق
کا اور سیاہی زبان کی اور بثورات بشکل مسور برنگ سیاہ خواہ نیلگون ظاہر ہونا اور نکسیر سے
خون سیاہ اور قلیل نکلنا اور بول محض سفید یا سیاہ ہونا **فصل** علامات موت میں
پیدا ہونا خناق کا امراض طویل میں اور بدبوئی ناک روز بحران کے اور طلب کرنا اندھیری
جگہ کا اور سیاہی اور سبزی رنگ کی اور زیادتی ہذیان خواہ خاموشی کی اور سیاہی ناخن کی
اور کشیدگی پوست پیشانی کی اور ناک کان کا سرد ہوجانا اور بول سفید یا نیلا یا سیاہ ہونا اور
اختلاط عقل اور سردی ظاہر بدن کے ساتھ گرمی باطن کے اور کھولے رہنا آنکھ کا سوتے میں

## یہ مقالہ دوسرا بیان پیدائش اور تدبیرات اور حفاظت اطفال میں ہے

**فصل** بیان کیفیت پیدائش میں جاننا چاہیے کہ اگر مرد و عورت کی منی ایک زمانے میں رحم میں
گرے اور رحم میں کوئی عارضہ یا کوئی سبب مانع حمل نہ ہو تو دو منی ملکر باگدیگر منعقد ہوجاتے ہیں
اور انمیں چار نقطے سفید مانند حباب کے پیدا ہوتے ہیں ایک مقام دل اور ایک جگر اور ایک دماغ
کے چوتھا سب سے بڑا کر رفتہ رفتہ بڑھکر سارے مادے کو گھیر لیتا ہے اور مثل تہ باریک کے چھا جاتا ہے
اوسکے اندر ایک حرارت دونو منی سے قائم ہوتی ہے جسکو حرارت غریزی اور حرارت اصلی کہتے
ہیں اس حرارت کے قائم رہنے تک بقائے زندگی ہے اور اسی کی قلت و کثرت سے ضعف
و قوت حاصل ہوتی ہے ایک ہفتہ میں حباب داخلی مائل بسرخی ہوتے ہیں اور آثار اعضاء
کے انمیں ظاہر ہوتے ہیں اور رحم مادر کی رگوں کا مونہ نقطہ جگر سے اور گرداگرد غشا کے جا ملتا
ہے اُن سے تھوڑی غذا پہنچنے لگتی ہے بعد اسکے چار دن میں کچھ نقطے سرخ پڑتے ہیں

اور رگوں کی راہیں ظاہر ہوتی ہیں پھر مقام ناف پر ایک نقطہ قائم ہوتا ہے اور اسی سبب نقطوں سے پہلے
تکمیل ناف کی ہوتی ہے اور رگیں اُس ناف ہیں آنکر متعلق اور جمع ہوتی ہیں اور ناف کے مقام سے
خون حیض کا کہ وہی غذا ہے پہنچا کرتا ہے بعد اسکے چھ روز میں وہ سب بطور مضغہ کے ہوجاتا ہے
بعد اُسکے دس روز میں تمام اعضا شکل پکڑتے ہیں اور تھوڑا تھوڑا خون رحم سے اُس میں پہنچتا
اور غذا ہوتا جاتا ہے اور اُس میں ارواح پیدا ہوتی ہے جسکو عرف عام میں جان کہتے ہیں اُسکے
بعد تین دن میں مزاج مرد یا عورت کا قائم ہوجاتا ہے اور اعضاے اصلی سب ہو جاتے ہیں
اُسکے بعد پانچ روز میں تمام اعضا کی شکل نمودار ہوتی ہے اور ایک طرح کا مزاج قرار پاتا ہے
اور رگوں کے راستے جاری اور اعضا کے جوڑ ظاہر ہوتے ہیں اور یہ سب حالات حمل پسر میں
حمل دختر سے کم ایام میں ہوتے ہیں خلقت پسر کی پینتیس دن سے پینتالیس دن تک اور
خلقت دختر چالیس دن سے پچاس دن تک تمام ہوتی ہے بعد اختتام ان سب حالات کے چھ مہینے
تک بڑھا کرتا ہے اور دو چند ایام خلقت میں حرکت کرتا ہے اور سہ چند ایام حرکت میں خروج پاتا ہے
مثلاً ہر شش حالت پینتیس روز میں تمام ہوں تو ستر دن میں متحرک ہووے اور دو سو دس روز
کے بعد کہ سات مہینے ہوتے ہیں خروج کرے اور غالباً زندہ رہے اور اگر چالیس روز میں خلقت
تمام ہووے اسی روز میں حرکت کرے اور دو سو چالیس روز کے بعد کہ آٹھ مہینے ہوتے
ہیں خروج کرے اور غالباً زندہ نہ رہے اس وجہ سے کہ چھ مہینے میں جب جنین کی تکمیل تمام
ہوتی ہے ساتویں مہینے میں حرکت اضطراری خروج کے واسطے کرتا ہے اگر صحیح المزاج اور
قوی الخلقت ہے تو پردوں کو پھاڑ کر نکل آتا ہے پھر بسبب قوت مزاج کے ہواے خارج سے اگر
متضرر نہ ہوا زندہ رہا اور اگر کم قوت ہے ساتویں مہینے پردوں کو توڑ نہ سکا آٹھویں مہینے میں نکلا کیونکہ اُن
حرکات اضطراری سے متالم ہوچکا تھا ہواے خارج کی زیادہ مضر ہوا اور مر جاوے اور اگر آٹھویں مہینے میں

ٹہر گیا تو حرکت اضطراری کا الم دور ہو جاتا ہے نویں مہینے میں صحیح و سالم نکلتا ہے اور قائم رہتا ہے
چنانچہ بیشتر ایسا ہی ہوتا ہے اور جنین رحم میں اس صورت پر رہتا ہے کہ منہ اسکا طرف پشت مادر
کے دونو پانوں پر بطور اکثر بیٹھا ہوا ہاتھوں کو دونو زانوں پر رکھے ہوئے زانو کو سینے اور پیٹ
سے ملے ہوئے دونو گھٹنوں کے درمیاں سر رکھے ہوئے **فصل ۲ بیان علامات حمل میں**
انسداد حیض کا مدت معمولی پر اور کسل و گرانی اعضا کی ہونا نہ بطور مرض کے اور رغبت طرف
اغذیۂ غیر معتاد کے اور نفرت مجامعت اور آرایش بدن اور کار و بار سے اور متلا ناجی کا اور قے
بیشتر ہونا اور آرایش اور سکوت کو دوست رکھنا اور بزرگی شکم کی بدون سختی کے اور حرکت
جنین کی بوقت معین محسوس ہونا **فصل ۳ تدبیر حاملہ میں** جب علامت حمل کی ظاہر ہووے
فصد اور حجامت اور قے اور اسہال اور حمام اور آواز دہشت ناک او سخت اور ریاضت اور تعب و رنج
و بوئے تیز و تند اور گریہ زاری سے چار مہینے تک پرہیز کریں بعد اسکے اگر ان امور سے ضرورت اتفاق
ہو تو اندیشہ نہیں ہے مگر جب ساتواں مہینا شروع ہو تو پھر ان سب باتوں سے پرہیز لازم ہے اسواسطے
کہ اس مہینے میں جنین مستعد خروج رہتا ہے ان امور سے اُسکو خستگی ہوتی ہے اور گاہ گاہ سکنجبین
یا گلقند کھانا اور غذا نرم اور زود ہضم کی مداومت کرنا اسطور پر کہ سوء ہضمی نہ ہو اور بھوکے نہ رہنا
اور قریب ایام ولادت کے روغن کنجد سفید زیر ناف سے زانو تک گاہ گاہ لگانا **فصل ۴ متعلقات**
**حمل میں** معینات حمل بعد طہر کے واسطے حمل رہنے کے مرارۂ گرگ بقدر ایک دانہ باقلا کے کھانا
مجرب ہے اور مرارہ نر سے حمل پسر کا اور مرارۂ مادہ سے حمل دختر کا قرار پاتا ہے **ایضاً** ایک ہفتہ تک
ہر روز بقدر تولہ کے برادہ دندان فیل تنہا خواہ دو چند شہد میں ملا کر کھانا **ایضاً** عود ہندی سرمہ سا کرکے
شہد میں ملا کر حمول کرنا **ایضاً** آدھا تخم دھتورہ باریک کرکے تین روز حمول کرنا مجرب ہے **ایضاً** شیر سگ
میں افیون گھولکر کپڑا تر کرکے فتیلہ رکھنا عجیب الفعل ہے **ایضاً** شونیز و کندر و زعفران سالم و زبان ۔۔۔

۴ شہ تا علامت اعصاب کو حاصل ہے اور دلالت آسانی سے ہو ۱۲

کرکے حمول کرنا سریع الاثر ہے ایضاً اگر مرد امساک بول کرکے بعد فراغت بول کے مجامعت کرے
موجب استقرار حمل کا ہے مانعات حمل قبل جماع کے برگ پودینہ سے حمول کرنا بعد جماع کے تخم شبت
وتخم گندنا سے حمول کرنا اور چالیس دانہ باقلا نہار کھانا اور تخم چو کا بازوئے چپ عورت پر باندھنا
اور بعد طہر کے سرگین فیل خواہ کاکنج حمول کرنا اور حشفے پر روغن طلا کرکے خواہ ذکر پر عرق پیاز
لگاکر جماع کرنا مانع حمل ہے اور اگر خون حیض ہو جو باکرہ کو بدفعہ اول آیا ہو حمول کرے یا ایک مثقال
روغن تخم نیل نوش کرے تمام عمر حاملہ نہ ہووے مانعات سقوط حمل کہربا زبد البحر مروارید یاقوت کمر پر
باندھنے سے حمل نہیں گرتا تسہیل ولادت کلی چنبیلی کی مقل سلیخہ گلنار شحم حنظل زیج نیلوفر حلبہ تخم
سنحاش سیاہ عصارۂ بارتنگ عصارۂ عنب الثعلب سے حمول کرنا مخرجات حیض مانند گھسکر
پیا فوراً حمل گر آتا ہے ایہل زراوند تخم کتان سلیخہ فلفلموبہ بوزیدان پرسیاوشان خربق سیاہ شلیم
سے حمول کرنا اور پیپلا مول یا خربق سیاہ باریک کرکے بہروزہ ملاکر ناف پر طلا کرنا اور کندش باریک
کرکے شہد ملاکر ناف خواہ عانہ پر طلا کرنا اور شونیز پیسکر پینا اور پوست خیارشنبر یا برگ بانس جوش
کرکے پینا اور خون چلنے سے حمول کرنا اور بوزن ایک ماشہ ریوند پانی میں گھسکر پینا مجربات
شیمہ مینگنی بھڑکی اور تخم کرنب ورپچال کبوتر کا بخور کرنا اور مجیٹھ پینا اور حمول کرنا سلیخہ شونیز
بزجاسف جند بیدستر اریسا ایہل پانی میں پیسکر رحم میں قطور یا حمل کرنا اور بابونہ ملنا آبزن
کرنا فصل تدبیر مولود میں جب لڑکا پیدا ہووے چار انگل چھوڑکر ناف کا ٹیں نہایت نرمی
وآہستگی سے کثافت اسکی دفع کرکے نرم باندہیں اور پنبہ روغن زیت خواہ روغن سرسوں میں
تر کرکے ناف پر رکھیں اور شیر گرم پانی میں تھوڑا نمک ملاکر غسل دیں اس احتیاط سے منہ اور ناک
ور کان میں پانی نجانے پاوے اور اگر اُس پانی میں سماق یا میتھی جوش کرلیں تو بہتر ہے بعد اسکے
آب شیریں شیر گرم سے دھوویں اور ایک انگلی شہد اسکے منہ میں ڈالیں اور نرم کپڑے میں لپیٹکر ہر عضو

سےتھ سے رکھکر نرم باندہیں اور جس مکان میں روشنی زیادہ نہ ہو پرورش کریں اور آہستہ آہستہ
جنبش دیں اور ہوائے خارج اور روشنی سے آشنا کریں اور روغن زیت خواہ روغن سرسوں بدن پر
لگایا کریں **فصل ۶** تدبیر پلانے شیر اور پرورش میں جاننا چاہیئے کہ پانچ روز تک لڑکے کو اسطرح دودہ
پلاویں کہ دودہ میں روئی تر کرکے اسکے منہ میں دیں تاکہ اُسکے عضائے دہن کو مضرت نہ پہنچے اور
اُسکو ذایقہ دودہ کا معلوم ہووے اور حرکت اعضائے دہن سے دودہ معدے میں اُترے
اس حیلہ سے لڑکا بتدریج دودہ چوسنے لگے گا اگر کسی عورت صحیح المزاج کا دودہ میسر آوے
تو نہایت مناسب ہے ورنہ دودہ بکری خواہ گائے کا لیکن وقت تر کرنے روئی کے اندک گرم ہونا
تاکہ معدے میں فساد نکرے اور جلد تحلیل ہووے اور دُہنیت اسکی دور کرکے روئی تر کریں بعد
اسکے پستان منہ میں دیکر نچوڑیں تاکہ اسکو ذایقہ دودہ کا معلوم ہو اور خود چوسنا اختیار کرے
اور اگر ماں کو کوئی بیماری نہ ہووے تو اسکا دودہ ازبس مناسب مزاج لڑکے کے ہے لیکن
چالیس روز تک اور ادنیٰ مدت چھ روز یک وقت زائیدگی سے عورت کا دودہ ناقص
رہتا ہے اس مدت میں اگر اسکا استعمال نہ ہو تو بہتر ہے اور اگر دوسری عورت کا دودہ
پلاویں تو ایسی ہووے کہ خوبصورت اور نیک خلق اور قوی المزاج اور عمر بیس برس سے تیس
برس تک کی ہووے اور اسکی زائیدگی سے چالیس روز گذر گئے ہوویں معتدل المزاج بڑی
چھاتی والی دودہ اسکا نہ بہت گاڑھا ہووے نہ بہت پتلا اور لڑکا جنی ہو جیسے نہ لڑکی اور
دودہ پلانے والی اچھی غذا کھایا کرے اور پہلے دو ایک قطرے دودہ گرالے تب پستان لڑکے
کے منہ میں دیا کرے اور بہت چلنے پھرنے اور ریاضت اور مجامعت سے پرہیز کرے اور اگر
وہ گاڑھا ہووے تو ملطفات کھلاویں مثل سکنجبین سادہ یا بزوری معتدل اور ...
اور نانخواہ کے اور ریاضت معتدل بھی مفید ہے اور اگر دودہ پتلا ہووے تو غذائے مغلظ

کھلاویں مثل ہریسہ اور کلہ پایہ اور دودھ روٹی کے اور اگر دودھ بہت ہووے ایسا کہ فساد کرے
تو کم خوارگی اختیار کرلے اور اگر کم ہووے کہ لڑکا آسودہ نہ ہو سکے تو دودھ چاول کھلاویں
اور ستاور دودھ کے ساتھ نوش کیا کرے اور اگر کوئی امر خارجی مثل چوٹ اور یا پھوڑے
کے پستان پر ہووے تو ہرگز اس کا دودھ نہ پلاویں جبتک کہ بالکل اثر اس کا زائل
نہ ہو اور لڑکے کو لٹاکر ہرگز دودھ نہ پلاویں کہ اس باعث سے کان میں رطوبت آجاتی ہے
دور بہا کرتا ہے اور دودھ پلانیکی مدت دو برس تک ہے اور جبتک کھڑے ہونیکی طاقت
لڑکے کو نہو تب تک پانی پلانے اور غذا کھانے سے احتراز رکھیں جب آثار طاقت کے نمودار ہوں
تب آہستہ آہستہ کھانیکا عادی کریں اول کھلانا شیر برنج غذائے لطیف و خوشگوار کا عادی کریں
فصل دانت نکلنے کے بیان میں وقت دانت نکلنے کے اکثر جبڑے اور کلے میں ورم خفیف ظاہر
ہوتا ہے علاج گل بابونہ پیسکر نیم گرم ضماد کریں اور اکثر منہ میں خارش ہوتی ہے اس سبب سے
لڑکا انگلی اپنی چابتا ہے علاج شہد و نمک سے دھوویں اگر پیٹ کے اندر بھی اثر اس کا جائیگا
تو کچھ نقصان نہیں اور ایک ٹکڑا ملٹھی کا چھیلکر ہاتھ میں دیں کہ اُسے چوسا کریگا اور
اکثر اسہال ہوتا ہے اس سبب سے کہ منہ کا ناقص لعاب پیٹ میں جاتا ہے اور بسبب درد
مسوڑھوں کے طبیعت ہضم کی طرف کم مستعد ہوتی ہے علاج تھوڑے اسہال
تک دوا نکریں اگر زیادہ آوے تو بخوف ضعف کے دوا کرنا مناسب ہے زرد رعا اور
زیرہ سفید اور بادیان اور اجمود کچلکر پوٹلی بنا کر پیٹ کو سینکیں خواہ گلاب کے

پھول اورزیرہ سرکے میں پیسکر طلا کریں یا باجرا سرکے میں پیسکر نیمگرم لگا دیں اگر نہ دفع ہو تھوڑا پنیر مایہ سرد پانی میں گھولکر پلا دیں اور دودہ کم پلاویں بلکہ زردی انڈے کی یا روٹی خمیری تنوری کھلاویں اور اگر سوائے دانت جمنے کے بھی عارضہ اسہال کا ہووے تب بھی یہ دوا مناسب اور مفید ہے اور جب دانت کی جڑیں محسوس ہونے لگیں روغن بابونہ اور شہد مسوڑھوں پر ملیں یا کتی کا دودہ یا مرغ کی چربی یا مغز خرگوش گردن اور دانتوں کی جڑہ پر ملیں

## مقالہ تیسرا معالجہ امراض اطفال میں

جاننا چاہئے کہ جو امر تشخیص پر زیادہ معین ہے وہ بیان کرنا مریض کا ہے چونکہ لڑکوں سے یہ امر ناممکن ہے لہذا انکے معاملے میں زیادہ فکر و تردد درکار ہے اسی سبب سے اطبا زمانہ حال کے اُس پر توجہ نہیں فرماتے اور حوالہ دائیوں پر کرتے ہیں اور عقیدہ ارباب زمانہ کا بھی یہی ٹھہرا ہے کہ معالجہ لڑکوں کا طبیب سے بہتر دائیاں کرتی ہیں حالانکہ معالجہ کرنا ایسوں سے جنکے حق میں زبان معجز بیان پر کلمہ ناقصات العقل جاری ہوا یہ بھی نمونہ قدر دانی ہے اور عقل سلیم مقتضی اسکی ہے کہ طبیب کی تجویز ناقص بھی دایہ کی تدبیر کامل سے بمراتب اعلیٰ ہوگی واضح ہو کہ جبتک لڑکے کا شیر خوار ہے اُسکو دوا پہنچانا اس سے بہتر ہے کہ دوا دایہ کو کھلائی پلائی جاوے تاکہ دوا کا اثر بذریعہ دودہ کے مریض لڑکے کو پہنچے بلکہ اگر لڑکے کو دوا پلاویں تب بھی دایہ کو استعمال کرا دیں اسواسطے کہ لڑکے کی مزاج میں دودہ کی تاثیر بسبب تقاضائے نمو کے زیادہ ہوتی ہے اگر صرف لڑکا دوا پیئیگا بسبب عدم اصلاح دودہ کے تاثیر دوا کی بخوبی ظاہر نہوگی اور چونکہ استعمال دوا کا ان شیرہ کو بقاعدہ غیر اطفال کے چاہیئے لہذا اس مقام پر صرف لڑکوں کا بیان ہوتا ہے اور جبتک تدابیر خارجی سے دفع مرض کا تصور ہو دوائے داخلی مستعمل نکریں اور اگر ضرورتاً اتفاق ہو تو بوزن قلیل مناسب سن کے پس اگر لڑکا نسوے اور بہت رووے علاج روغن کا ہو یا روغن خشخاش کنپٹی پر لگا دیں

یا تخم خرفہ اور تخم کاہو اور بادیان پانی میں پیسکر شکر ملا کے پلاویں یا پوست خشخاش پانی میں پکا کر زلال اسکا پلاویں اگر منہ آوے تو برنگ سیاہ بدتر ہی سفید اور سرخ علاج پذیر ہے علاج گلنار فارسی یا سماق یا پوست انار شیریں سرمہ سا کر کے منہ میں چھڑکیں اگر سوتے میں رو اٹھے معلوم کرنا چاہیئے کہ بدہضمی سے خواب بد دیکھتا ہے علاج شہد خالص چٹاویں کہ غذا کو معدے سے فرو کرے خواہ بادیان اور برگ پودینہ جوش کر کے پلاویں اگر براز رقیق آوے دلیل ضعف معدے کی ہے علاج زیرہ گل سرخ یا حب الآس پانی میں پیسکر معدے پر لگاویں یا مازو یا پوست انار لگائیں یا برگ پودینہ اور دانہ الائچی سفید پیسکر پلاویں یا طباشیر کبود اور دانہ الائچی سفید اور نبات سفید سفوف کر کے شیر مادر میں گھولکر چٹاویں اگر قبض ہووے علاج چوہے کی مینگنے اور برگ پودینہ شہد میں ملا کے شیاف بنا کے روغن گل سے چکنا کر کے شافہ کریں اور اور دو سرخ مصطگی رومی شہد میں چٹاویں یا روغن گل نیمگرم پیٹ میں پر لگاویں یا گائیگا پتہ ناف پر رکھیں اگر روے اور ہاتھ پیٹ پر مارے دلیل درد شکم کی ہے علاج پنبہ کہنہ نیمگرم کر کے پیٹ سینکیں یا روغن گل شبر گرم پیٹ پر لگاویں یا نمک سرمہ سا کر کے نیمگرم پیٹ پر ملیں اگر ہچکی بکثرت آوے اور آپ سے بند نہ ہووے علاج سونف اور شکر پیسکر کھلاویں یا شہد چٹاویں اگر آنوں لہو براز کے ساتھ گرے علاج چار تخم روغن گاو میں چکنا کر کے لعاب لیشہ خطمی کے ساتھ شیرہ کر کے پلاویں اگر چھنپے پیدا ہوویں علاج زردچوب بار تنگ پانی میں پیسکر شکر ملا کے پلاویں اور ایلوا پانی میں گھولکر مہر پر لگاویں یا برگ سبز گرونڈ کا پانی یا تنبا کو کو پیسکر لگاویں اگر سونے میں ہونٹھ لڑکے کے تر ہو جایا کریں اور باوجود کثرت شیر خوارگی کے لاغر ہوتا جاوے اور خلو معدہ کے وقت بیقراری کرے دلیل ہے اوپر پیدا ہونے حیات کے جس کو عرف عام میں کیچوے کہتے ہیں علاج سبز مہر جوش کر کے پلاویں پوست بیخ انار ترش جوش کر کے

پلاویں اگر خروج مقعد ہووے علاج پوست انار شیریں ورحب الآس یا جفت بلوط یا گلنار

(جسکو کانچ نکلنا کہتے ہیں ۱۲)

شیریں اور مازو جوش کرے اس پانی سے آبدست کراویں اگر ام الصبیان ہو علاج جند

بیدستر یا پودینہ اور زیرہ سیاہ پانی میں پیسکر پلادیں یا عود صلیب گھسکر پلاویں یا تریاق

اربعہ کھلاویں اور خون گوش خر یا خرگوش حلق میں ٹپکاویں فوراً دفع ہووے اور عود صلیب یا سنگ

زبرجد یا زبد البحر گلے میں لٹکاویں اور جدوار شیر مادر میں گھسکر پلانا اور مہرہ مرجان سے درمیان

(مولنگا ۱۲)

دونو ابرو کے داغ دینا فوراً دفع کرتا ہے اگر دماغ میں ورم ہو تو پہچان یہ ہے کہ چہرہ سرخ یا زرد ہوگا

اور پیشانی دکھے گی اس سبب سے لڑکا روے اور آنکھ اور پیشانی ملیگا اور سر پٹکیگا علاج گلنار آب برگ

تازہ بکو میں پیسکر روغن گل ملاکر سر پر لگاویں یا زردہ تخم مرغ اور روغن گل ملاکر چند بار لگاویں

اگر چھینک کثرت سے آوے علاج پرانی روئی خواہ اہر یاں سے سر کو سینک کریں اگر زکام ہووے

علاج ایک کپڑا گرم پانی میں ترکرکے دماغ پر رکھیں اور تھوڑا شہد ملاکر چڑیا کا پر چکنا کرکے حلق میں

ڈالیں کہ قے آوے اگر کھانسی ہو علاج خطمی اور اصل السوس اور عناب اور شکر سرخ جوش کرکے پلاویں

اگر سو تنفس ہو علاج کانوں کی جڑ میں روغن زیتون یا روغن سرسوں نیم گرم لگاویں یا گرم پانی اور شہد

(اور پسلی کا فلنا کہتے ہیں ۱۲)

ملاکر بدستور قے کراویں یا تخم السی پیسکر شہد ملاکے پلاویں اگر وجع ہووے جس کو پانچر لگنا کہتے ہیں

علاج دفع قبض کی تدبیر کریں اور پیاز عرق میں ایلوا گھولکر پہلو پر لگاویں یا مشک شہد میں

ملاکر چٹاویں یا خون خرگوش پانی میں گرم کرکے پلاویں اگر روے اور کان ملے اور سر کو طرف

کان کی مائل رکھے دلیل ہے درد کان پر لحاظ کریں اگر سرخی ہووے خواہ دانہ ہووے علاج شیرہ

(علامت حرارت کی ہے ۱۲ / اور براز کا سبز ہونا علامت ہے زردی کی ۱۲)

برگ مکو تازہ میں رسوب گھسکر کان میں ایک یا دو قطرے ٹپکاویں اور اگر صرف درد ہووے

تو شیرہ برگ پودینہ نیمگرم یا دانہ مسور جوش کرکے ٹپکاویں اگر کان سے رطوبت جاری رہے علاج

پھٹکری مازو باریک کرکے شہد میں ملاکر فتیلہ کرکے کان میں رکھیں یا زعفران گھسکر شہد ملاکر بتی ترکرکے

رکھیں اگر پلکیں آنکھ کی پھولی رہیں علاج رسوت ہمگرم لگاویں اور بابونہ جوش کرکے آنکھ دھوویں
بہت رونے سے حدقے آنکھ کے سفید ہوجائیں علاج مکوی کا پانی لگاویں اگر آنکھ میں
ربا بینے کتھی ہووے علاج پلک الٹ کے چوبے سے رگڑیں کہ ٹوٹ جائیں اور اس پر
چاکسو مقشر باریک کرکے چھڑکیں اور چاکسو کو دال ماش میں پکاکر مقشر کریں خواہ گدہے
کی لیدمیں اگر بدن پر دانے نمودار ہوویں سیاہ نیلگون برے ہے لیکن سفید سرخ اسلم ہے
علاج گلنار مازو اور گل رمنی گھسکر روغن گل ملاکر لگاویں اگر آبلہ نکلے اور ٹوٹ کر سفید پانی
جاری ہووے علاج روغن السی لگاکر اس پر برگ حنا اور برگ ببول خشک سرمہ ساکے چھڑکیں
یا حب الاس اور رسوت باریک کرکے چھڑکیں اور اصلاح دودہ پلانے والی کی کریں اگر سرخ بادہ ہووے
براز سبز ہوگا اور سبز اور جابجا جلد سرخ ہوگی علاج گل معصفر تخم حنا صندل سرخ برگ شاہترہ
خیساندہ کر شہد ملاکے دودہ پلانیوالی کو پلاویں یا پوست ہلیلہ زرد پوست بلیلہ آملہ پوست درخت
نیب گلوے تازہ وار ہلد مجیٹھ برگ شاہترہ حنائے خشک صندل سرخ رسوت سبکو لوزن
مساوی باریک کرکے گولی بناویں اور بقدر مناسب دودہ میں گھسکر لڑکے کو پلاویں اور روغن میں
گھسکر لگاویں اگر تپ ہووے علاج موافق تپ کے دودہ پلانیولی کی دوا کریں اور تھوڑا لڑکے کو بھی پلاویں
اور خاکشی ہاتھ کی ہتیلی اور پاؤں کے تلوے میں بھپارہ خاکشی کا کریں اور کپڑا اوڑھادیں کہ پسینا خوب نکلے

## مقالہ چوتھا بیان قواعد کلیہ میں

فصل ا بیان فصد میں جاننا چاہیے کہ بدن میں گیں دو قسم کی ہیں ایک قسم دل سے نکلی ہیں انکو
شریان کہتے ہیں بسبب اسکے کہ دل مبدء روح کا ہے اور شریان میں روح زیادہ خون کم رہتی ہے
دوسری وہ جو جگر سے نکلی ہیں انمیں خون مخلوط سب خلطوں کے ساتھ رہتا ہے اور
روح بھی رہتی ہے مگر تحلیل پس اگر صرف کثرت خون کی موجب مرض کے ہووے تو بلا نضج کے

فصد کریں اور اگر کوئی خلط دوسرا بھی بشرکت خونکے باعث مرض کا ہووے تو بعد نضج اُس
خلط کے فصد کرنا چاہیے اور چونکہ خونکے ساتھ روح کسیقدر خارج ہوتی ہے لہذا بلا ضرورت قوی
کے فصد نہ چاہیے اور فصد منع ہے چودہ برس کی عمر تک اور لاغر اندام اور قولنجی اور حاملہ اور
حائضہ کو اور روز بحران اور بعد جماع کے اور بدہضمی اور شدت گرما اور شدت سرما میں اور
پندرھویں تاریخ ہر مہینے تک اور وقت شب کے اور جبتک کہ معدے میں غذا تحلیل نہوئی ہووے
لیکن حالت اضطرار میں مثل سرسام اور ذات الجنب اور خناق کے موانع خفیف فصد پر لحاظ نکرنا
چاہیے اور ایام سردی میں قبل زوال آفتاب کے اور گرمی میں بعد زوال کے فصد لیں اور ایام سرما
میں اور بلغمی مزاج کی رگ کشادہ کھولیں اور ایام گرما میں اور صفراوی مزاج کی باریک اور جبکی مرض
ایک جانب کے کسی عضو میں ہووے تو تین روز تک ابتدائے مرض سے طرف مخالف سے کھولیں
اسکو امالہ کہتے ہیں یعنے مواد اُس جانب سے باز رکھنا اور دوسری جانب مائل کردینا اور اگر تین دن
گذر گئے ہوں تو طرف موافق سے اور جہاں کہ مقصود کسی طرف سے نہووے اور فصد ہاتھ
سے لینا ہووے وہاں طرف داہنی سے اولی ہے کیونکہ طرف چپ کے متصل قلب پڑتا ہے اور امالہ
اسطرح کا جائز نہیں ہے کہ مثلاً طرف راست اعضائے عالی میں علت ہو فصد جانب چپ کے اعضائے
اسافل سے کیجائے اور جسکو بعد فصد کے استفراغ ہوتا ہو پہلے قے کرادیں اور صفراوی مزاج کو پہلے
شربت انار ترش اور بلغمی مزاج کو دوا گرم پلا کے فصد کریں اور اگر زخم نشتر کا عصب تک پہنچے اور عضو
آماس کرے صندل اور گشنیز اور مثل اُسکے محللات ورم کے لگاویں اور اگر قوت ہووے تو دوسری
طرف سے فصد لیں اور اگر نشتر شریان کو دیوے تو خون سرخ اور رقیق آویگا اور مانند حرکت نبض کے اسکے
خروج میں حرکت ہوگی فوراً کندر اور دم الاخوین اور سونا ماکھی باریک کر کے سپیدی تخم مرغ میں
ملا کر زخم میں بھریں اور گرد زخم کے دوائیں قابضات لگا کر باندھیں اور تین روز کے بعد کھولیں اگر بند نہوا ہووے

تو ایسی ہی تدبیر کرتے رہیں جبتک کہ بند نہ ہووے اور اگر جلد کے نیچے خون جمع ہو تو رنگ جلد
اول سرخ بعدہ سیاہ ہو جاویگا اور اس عضو سے کام طاقت کا نہ ہو سکیگا کنجد بریاں
اور صندل سرخ اور برگ مکوی ضماد کریں تاکہ وہ خون منجمد تحلیل ہو اور اگر ضرورت دیکھیں
تو دوسری طرف سے فصد بھی لیں واضح ہو کہ اگرچہ بہت رگیں ورید اور شریان یعنے جو
قلب سے تعلق رکھتی ہیں اور دور دور واقع ہیں کھولی جاتی ہیں لیکن اس مختصر میں فقط وہ
کی فصد کہ بکثرت مروج ہیں اور اُن سب رگوں کی فصد کا مطلب بھی اُنسے حاصل ہو جاتا
ہے مذکور ہوتی ہیں ایک قیفال یعنے سر و امراض دماغ کو تا گلو مفید ہے اسکو کشادہ کھولیں
اگر نہ ملے تو کلائی پر اسکی شاخ کھولیں اکحل یعنے نہر البدن وہ ہفت اندام تمام بدن کا
خون اس سے نکلتا ہے اُسکو دراز کھولیں اور اسکے نیچے عصب ہے اُس تک نشتر نہ پہنچنے پاوے
باسلیق امراض تنور بدن کو یعنے گردن کے نیچے سے کمر تک کو مفید ہے اس میں نشتر
ترچھا لگاویں اور احتیاط کریں کہ اسکے نیچے شریان اور عصب ہے اس تک نشتر نہ پہنچے
اور اکثر اسکے دونو طرف شریان ہوتی ہیں یہ تینوں رگیں بند و بست سے کھولی جاتی ہیں
اسیلم یہ داہنے ہاتھ سے امراض جگر اور بائیں ہاتھ سے امراض طحال کو مفید ہے اسکو ریان
خنصر اور بنصر کے کھولکر ہاتھ گرم پانی میں رکھیں اس لئے کہ خون اسکا غلیظ ہے پانی کی
گرمی سے اسکو ترچھی کھولیں صافن پانو سے کھولیں گرہ پر واسطے اُن بیماریوں کے جو کمر
سے نیچے ہوں اور امراض دماغی خصوص مالیخولیا کو بطریق امالہ کے اور امراض رحم کو
مفید ہے اسکو ترچھی کھولیں **فصل ۲** بیان حجامت میں جسکو شاخ اور سینگی بھی
کہتے ہیں حجامت مع الشرط یعنے پچھنے کے ساتھ جب عضو پر لگائی جاوے اس سے خون
و مواد نکالتی ہے موٹے آدمی کو مفید اور سولھویں سترھویں تاریخ میں بہتر ہے ورحمام

بعد بحریں مگر جسکا خون گاڑھا ہووے اور مقدم سر کی حسّ ذہن کو مضر ہے فقرہ اگر دو قایم مقام
قیفال کے نسیان لاتی ہے تھوڑا نیچے رکھیں اور درمیان شانونکے قائم مقام باسلیق
کے مگر خفقان پیدا کرتی ہے اور فم معدہ کو مضر ہے تھوڑا مائل طرف اوپر کے رکھیں کنپٹی پر
سر درد کے اور ساق پر صافن کے قائم مقام ہے ٹھنڈی پر دانت اور منہ اور حلق کو مفید ہے
کمر کے نیچے امراض گردہ اور مثانہ اور رحم اور مقعد اور ران کو نافع ہے اور ران پر امراض خصیہ
اور زخم زانو کو اور زانو کے نیچے زخم ساق اور قدم کو اور پائنچی گرہ پر اور حیض اور عرق النساء اور
نقرس کو مفید ہے اور بعد لگانیکے کپڑے سے زخمونکو صاف کرکے سفوف زرچوب ملنا چاہئے
کہ زخم خشک ہو جاویں اور اگر مواد کا بہانا منظور ہووے تو پھٹکری خام اور نوشادر سفوف کرکے
لگاویں اور دو برس عمر سے ساٹھ برس تک جایز ہے بعد اسکے منع ہے حجامت بلا شرط یعنی
پچھنے کے مواد کو ایک عضو سے دوسرے عضو کی طرف کھینچتی ہے جیسا امراض دماغی میں
ساق اور کف پا پر لگانا اجزء دماغ کو طرف اسفل کے کھینچتی ہے اور اس حرکت سے وہ اجزے
تحلیل بھی ہو جاتے ہیں اور جس عضو پر رکھی جاتی ہے اسکی ریح کو تحلیل اور درد کو ساکن کرتی ہے
**فصل ۳** بیان محجمہ ناری میں اسکو بار کہتے ہیں تحلیل ریاح اور مواد بلغمی میں نہایت موثر ہے
الا اُسی عضو سے جس پر لگایا جاوے یا اسکے اعضائے قریب طریق اسکا یہ ہے کہ سطح جلد کو تیل
سے چکنا کرکے اس پر پتلی ٹکیا خام آرد گندم سے رکھکر ایک آبخورہ یا دوسرا ظرف مثل اُسکے جسکے
لب باریک ہوں اُس میں تھوڑی گھاس خواہ روئی یا کپڑا جلا کر رکھیں جب جلنے لگے تب اُسکا
منہ قرص مذکور پر رکھدیں عضو کو پکڑ لیتا ہے بعد ایک ساعت کے جدا کریں اور بدفعات
اسی تدبیر سے اُس مقام پر خواہ اُس سے متجاوز لگاویں **فصل ۴** بیان علق میں جسکو جونک اور کیڑ کہتے ہیں
خون مذکور ناقص کے کھینچنے میں عضو خاص سے اور اعضائے قریب سے اور جس مقام پر حجامت مع الشرط نہو سکے بہت خوب ہے

۱۲ درد دفع کرتی جاتی ہے بخلاف پچھنے کے اسمیں سہولت حاصل نہیں ہے تیسرے یہ کہ بعد لگانے و نکالنے ... آسانی ہے پچھنے کا عمل ان سے بہتر ہے

اور جو کیڑی چھوٹی خواہ متوسط ہو تو بہ پشت سبز رنگ اس پر خطوط برنگ زرد اور پیٹ سرخ
خواہ رنگ زرد ہووے بہتر ہے اور جو بڑی اور سیاہ رنگ اور اس پر خط لاجوردی خواہ طاوسی
ہوں ناقص ہے یہ کیڑا تالابوں میں جس میں کائی اور سوار ہوتی ہے پیدا ہوتا ہے اسکے پکڑنے
کی یہ تدبیر ہے کہ ایک ٹکڑا گوشت کا اس میں ڈالدیں تو تین پہر میں بہت کیڑیاں اس میں
لپٹ جاتی ہیں جب پکڑیں تب پہلے ایک دن الٹا لٹکا رکھیں کہ پانی ناقص انکے پیٹ
سے نکل جاوے بعد اسکے ایک روز بھوکھا رکھکر مقام ضرورت کے لگادیں اگر عضو کو نہ پکڑے مٹی
تالاب کی خوشبو عضو پر لگاکر لگادیں جب چھڑانا چاہیں اور از خود نچھوٹے تب اسکے منہ پر تھوک
ڈالیں کہ چھوڑ دیوے پھر اسکی گردن ایک لکڑی سے چھوکر بالکل خون نکالکر برتن میں جس میں
پانی اور مٹی بھری ہو ڈال رکھیں کہ زندہ رہے اور پھر کام آوے اور زخم عضو سے جبتک خون
ناقص آوے بند نکریں اور نیم کے سبز پتے اس پر باندھے رکھیں جب بند کرنا منظور ہووے اور از خود
بند نہووے تب ہلدی اور دیگر ان کی پختہ مٹی یا اور مجففات سفوف کرکے زخموں پر چھڑکدیں
بند ہوجائیگا اور زخم کو کھدر رکھیں کہ ہوا کے لگنے سے ریم نہ لاوے اور اگر ریم نہ لاوے تو خود بخود
خشک ہوجائیگا اور کیڑی لگانے سے پہلے روز تنقیہ کلی نہیں ہوتا بلکہ اور بھی مواد آجاتا ہے اس
لئے دوسرے دن بھی لگانا ضرور ہے کہ بقیہ مواد خارج ہوجاوے **فصل ۵ قواعد مسہل میں جاننا چاہئے**
کہ جو مسہل واسطے حفظ صحت کے مستعمل ہو ایام بہار خواہ خریف میں بہتر ہے اور جو دفع مرض کے
لئے مستعمل ہووے اس میں انتظار فصل کا نہیں ہوسکتا الا امراض مزمنہ میں اور ایام زیادہ گرم میں
اور بروز ابر و باد خلاف موسم کے اور ضعیف القوی اور ضعیف المعدہ اور مدقوق اور لاغر کو استعمال مسہل کا
منع ہے اور قبل مسہل کے استعمال منضج کا ضرور ہے اسواسطے کہ منضج سے ہر خلط قابل اخراج کے ہوجاتا ہے
اور منضج خلط رقیق کو غلیظ کو رقیق کردیتا ہے تدبیر منضج کی یہ ہے کہ اجزا مناسب خلط کے شب کو

ترکر رکھیں صبح جوش خفیف دیکر ملکر چھانکر پلاویں اور جسکی عادت مسہل کی نہووے اُسکو

دوا قوی نہ دیں اور جبتک مسہل کا عمل شروع نہ ہووے سونا نچاہیئے الا مسہل قوی میں مگر

مسہل قوی میں بعد شروع کے ہرگز سونا نہ چاہیئے اور جبتک کہ مسہل معدہ میں ہے غذا مطلقاً

منع ہے اور مسہل جوشاندہ پر گرم پانی پینا اسکے عمل کو باطل کرتا ہے اگر پیٹ میں درد ہووے

تو تھوڑا گرم پانی پینا اور چند قدم چلنا مفید ہے اور شربت دود پر پانی پینا معین اور جس

مسہل میں حب الملوک یعنی جمال گوٹہ ہووے یا جس سفوف میں تربد اور نمک ہووے قبل شروع

عمل کے پانی سرد اور بعد عمل کے پانی گرم پینا بہتر ہے اور جس کسی کو مسہل سے قے ہوجاتی ہو

قبل مسہل کے دو روز تک متواتر قے کرنا مناسب ہے اور مسہل سے غثی ہو مقویات معدہ مثل

سیب وبہی کے تھوڑا کھانا مفید ہے اور اگر مسہل عمل نکرے اسی دن دوسرا مسہل پلانا

منع ہے مگر حقنے اور شیافے سے تحریک کرنا جایز ہے اور اگر مسہل کی گرمی اعضائے رئیس کو جاکر

حالات بد پیدا کرے تو فصد لینے چاہیئے اور اگر اسہال حد سے زیادہ گذرے اور تشنگی غالب ہو

اور رنگ بدن کا متغیر ہو چلے تو معدے پر قابضات لگاکر اسہال بند کرنا چاہیئے اور

تقویت مزاج کے لیئے شربتہائے مناسب پلاویں اور قے کرانا بھی اسہال کو باز رکھتا ہے اور اگر

کثرت اسہال سے ہچکی پیدا ہووے تو چھینکیں لاویں اگر اس سے بھی بند نہ ہووے تو ترتیب

کی کریں طریق مسہل مطبوخ بنانے کا یہ ہے کہ اجزائے منضج میں اجزائے مسہل کو ملاکر بدستور

ترکرکے جوش دیکر درست کریں اگر حموضات ملانا ہووے تو بعد جوش کے اسکا زلال ملا دیں

اور شیرخشت اور ترنجبین اور آب خیارشنبر کو بھی جوش نہ دینا چاہیئے انکو علیحدہ ترکرکے اور ملکے

صاف کرکے ملاویں اور مسہل میں ملانا روغن بادام خواہ شیرہ بادام کا اسواسطے مناسب ہے کہ اجزائے مسہل معدہ

اور امعا میں نہ لپٹیں اور بخور آب کا پینا اسہال کو بند کرتا ہے لیکن اُسکے گرم پینے سے اضطراب ہو اور درد ایک

اجابت میں نکلجاتا ہے ترکیب نخود آب کی یہ ہے کہ نخود سفید خواہ مونگ کی جوش کرکے پوٹلی گشنیز
خشک اور الائچی سفید کی ڈالکر جوشاندے کو صاف کرکے خوشبو کرکے پلاویں اور جسکو وجہ ممانعت
کی نہووے گوشت حلوان بھی زیادہ کریں اور جسکو روغن کا استعمال مضر جانیں صرف زیرہ اور لونگ
کے دھویں سے خوشبو کریں اور ہر حال میں رعایت مرض اور مزاج کی ملحوظ رکھیں جاننا چاہئے
کہ صفرائے خالص تین روز میں اور غیر خالص زیادہ اس سے بلحاظ خلط مخلوط کے نضج پاتا ہے
اور بلغم خالص پانچ روز میں اور غیر خالص کم وبیش میں اور سوداے خالص نو روز اور غیر
خالص کم وزیادہ میں نضج پاتا ہے اور اگرچند اخلاط کا نکالنا منظور ہو تو منضج ومسہل
بھی انکے مناسب باہم کرکے استعمال کریں اور تعین تعداد ادویہ اور مقدار وزن دوا اسکا
طبیب کی راے پر ہے اور ایساہی جوشاندہ اور خیساندہ اور گولی اور سفوف بنانے میں جیسی
مصلحت دیکھے کیونکہ ہر ایک کیب کی تاثیر جداگانہ ہے اور شروع منضج سے اختتام مسہل تک
بدون کرنے تقویت معدہ بچے غذا ثقیل نکھلاویں واضح ہو کہ دواے معتدل میں قوت منضجہ اور دواے
منضج میں قوت مسہل بھی ہے لیکن ظہور ان تاثیر انکا تفاوت وزن دوا اور تعداد ایام استعمال پر
منحصر ہے فصل قاعدہ تلیین میں جاننا چاہئے کہ جس ترکیب میں اجزاے مسہلہ قوی نہیں
ہیں وہ تلیین ہے مواد کا صرف معدہ اور امعاے خواہ اعضاء قریب سے ملحوظ ہوتے تو اجزاے مسہل کم
خیساندہ خواہ جوشاندہ کرکے پلانا چاہئے کہ اسہال کمتر سے خارج ہو اسی کو تلیین کہتے ہیں اور
تلیین میں دینا منضج کا ضرور نہیں ہے اور اگر بشرط فرصت کے دیں تو زیادہ مفید ہے
فصل قواعد حقنہ میں جسکو عمل طائر اور حل کہتے ہیں حکایت ہے کہ ایک طبیب نے دریا
شور کے کنارے دیکھا کہ ایک زاغ نہایت ژولیدہ اور پژمردہ آکر بیٹھ گیا دوسرے زاغ نے چند قطرات
آب شور سے لیکر مقعد میں ڈالے زاغ علیل کو سنجال ہوئی صحت پاکر اڑ گیا طبیب نے

اس اختراع کو پسند کیا جس مریض کے امعا میں مواد دیکھتا دریاے شور کے پانی سے حقنہ
عمل کرنا مفید پاتا جہاں وہ پانی میسر ہوتا نمک کو پانی میں ملا کر عمل کرنا فائدہ یکساں
دیکھتا آخر کار دواے مسہلہ سے اطبا حقنہ کرنے لگے جاننا چاہیئے کہ حقنے سے مواد امعا کا
خارج ہوتا ہے اور جب اعضاے اسفل مواد سے خالی ہو جائینگے پت اوپر کے عضووں سے
بھی مواد اسفل گریگا چند حقنے میں وہ بھی خارج ہو جائیگا الغرض امراض اعلی و اسفل
خصوص امراض دماغی کو حقنہ مفید ہے اگر قبل دو ایک روز سے استعمال منضج کا ہووے اور ہر روز
حقنہ کوئی دوا مسہلہ کھائی جاوے تو زیادہ تر فائدہ ظاہر ہووے طریق حقنے کا یہ ہے کہ ادویۂ
مسہلہ جوش کر کے آب صافی اسکا مثانہ دواب میں جسکو پھونک کر بڑھا یا ہووے یا چمڑے کی
تھیلی میں بھر کر اور اسکے منہ پر لکڑی تیلی سوراخ دار باندھکر مریض کو سیدھا لٹا کر اور سرین کے
نیچے تکیہ رکھکے وہ لکڑی مقعد میں رکھکر دوا کو آہستہ آہستہ دباوے کہ دوا امعا میں پہنچے اور
زور سے داہنے میں امعا کو صدمہ پہنچتا ہے لیکن دوا میں کوئی روغن بھی ملانا ضرور ہے تا کہ
دواے امعا میں خراش نہ پہنچے کیونکہ امعا خو کردہ اس امر کے نہیں ہیں کہ کوئی چیز ایسی جس پر
معدے کا عمل نہ ہوا ہووے ان میں پہنچے اور اگر ایسا روغن ہو کہ جس میں قوت مسہلہ ہو تو بہتر ہے
واضح ہو کہ متاخرین نے بجاے تھیلی چرمی کے آیک آلہ ظری اختراع کیا ہے فائدہ طریق پچکاری
کا مثل حقنے کے ہے ادویۂ مدرت سے براہ بول کے فصل قاعدۂ شافہ میں بعضے اجزاے مسہلہ
کو باریک سفوف کر کے صابون میں ملا کر لنبی بتی مستحکم ایک طرف پتلی دوسری طرف موٹی
بنا کر اسپر تیل لگا کر پتلی طرف سے مقعد میں رکھکر آہستہ آہستہ داخل کریں اگر بقدر چھ انگل
کے داخل ہوتی ہے تو اثر اسکا امعا قولون تک پہنچتا ہے اور مواد کو خارج کرتا ہے ورنہ طبیعت کو
طرف دفع براز کے مستعد و مائل کر دیتا ہے اور دوسری تدبیر یہ ہے کہ صابون چھیلکر لونگ لا تا شیاف

بنا کر شہد لگا کر اس پر سفوف سدائی اور نمک . کا چھڑک کر تھوڑا تھوڑا تیل ٹپکا کے مستعمل کریں
فائدہ مثل شافہ کے راہ بول میں بتی دوا کیواسطے ادرار بول کے یا رفع قرحہ کے رکھتے ہیں فصل ۹
قواعد قے میں قے مواد کو معدے سے نکالتی ہے اور امراض اسفل میں بطریق امالہ مواد کے نہایت
خوب معالجہ ہے عارضہ عرق النسا اور وجع مفاصل کو بہت مفید ہے بہترین شکل قے کرنیکے
یہ ہے کہ دوائیں مقیات نوش کر کے آنکھ پر پٹی باندھکر اور پیٹ اور کمر کو نرم باندھ کر کھڑے ہو کر قے
کریں کہ اس طرح پر مواد بخوبی خارج ہوتا ہے اور ایک دفعہ بیشتر غذا نرم کھائیں اور اگر ضرورت
پر استعمال کریں تو لحاظ تاریخ کا نہ کریں اور اگر واسطے حفظ صحت کے کریں تو چودھویں و پندرھویں
تاریخ ہر مہینے میں کیا کریں اور ایام گرمی میں قے کرنا خوب ہے اور اگر قے سے ہچکی عارض ہو تو
چھینک لانے سے بند ہوتی ہے اور اگر اس حیلے سے بھی رفع نہ ہووے تو اشیائے مرغن مثل بالائی
وغیرہ کے کھلاویں فصل ۱۰ قواعد ادرار میں جاننا چاہیئے کہ اگر اخراج مواد کا جگر اور گردہ اور مثانہ
اور اعضائے تناسل سے مقصود ہووے تو استعمال مدرات کا بہتر ہے کیونکہ مخرج طبعی فضلات
ان اعضا کا ہے اور اگر احتباس منی یا احتباس حیض کا ہووے تب مدرات انکے استعمال کرنا لیفہ ہے
اور طریقہ استعمال سب مدرات کا یہ ہے کہ ادویہ بطور شیرے کے مستعمل ہوویں یا دوسری ترکیب
مشہورہ سے مستعمل ہوویں لیکن طریقۂ خاص کہ امراض سوزاک میں مستعمل ہے بیان ہوتا ہے
کہ چند اجزائے آمدر قوی مثل کباب چینی اور قلمی شورہ اور خردل اور دانہ الائچی سفید کے سفوف
کر کے شیر گاؤ اور پانی میں ملا کر پلاویں بعد تمام سفوف غذا نہ کھلاویں بعد چند دفعات دودھ اور پانی ملا کر
پلایا کریں اسطرح کہ دودھ کا دوچند پانی ہووے اور اگر مریض کو بسبب ضعف کے کھانسی وغیرہ کے استعمال
دودھ کا مناسب نہ ہووے تو صرف پانی پر خواہ عرق ملوے پر اکتفا کریں فصل ۱۱ بیان قواعد اور دستورات معالجات
خارجی میں جاننا چاہیئے کہ مقصود اصلی معالجے سے پہنچانا اثر دوا کا مقام مرض تک ہے مرض تمام بدن میں ہو اور

خواہ عضو خاص میں ہو چنانچہ سوائے طریقے کھلانے اور پلانیکے اور بھی بہت طریق ہیں لیکن مختصراً

اس مقام پر ذکر کئے جاتے ہیں آبزن دوا جوش کر کے اُسکی آب پانی نیمگرم میں مریض کو بٹھالنا انکباب

یعنے بھپارہ دوا جوش کر کے اسکا دھواں تمام بدن پر خواہ عضو خاص مثل کان کے پہنچانا بخور یعنی دھونی

دوا خشک جلاکر اُسکا دھواں تمام بدن پر خواہ عضو خاص میں مثل ناک کے پہنچانا پلنے شویہ دوا کو

پانی میں پکا کر اس پانی سے برسم معروف مریض کے پاؤں دھونا اور پانی پونچھکر اوپر سے کپڑا لپیٹنا اور

تلوے کھلے رکھنا بعد چند ساعت کے نیچے کی جانب سے کھولنا تمریخ دوا باریک کر کے بدن پر

ملنا اگر دوا خشک ہے تو دھوا کہتے ہیں اور اگر تر ہو سے تو بتنا کہتے ہیں تدہین روغن ملنا حمول

دوا کو پوٹلی چھوٹی میں باندھکر راہ بول زنان میں رکھنا ذرور دوا خشک باریک گھسکر چھڑکنا

سعوط دوا کا پانی ناک میں ٹپکانا سکوب دوا کا پانی نیمگرم بتدریج بدن پر گرانا سنون منجن دانت پر ملنا

شموم دوا تر یا خشک سونگھنا ضماد یعنی لیپ دوا موٹی پیکر ظاہر بدن پر لگانا طلا دوا پتلی لگانا

عطوس دوا واسطے چھینک کے سونگھنا فتیلہ دوا کو کپڑے میں لپیٹ کر عضو کے کسی سوراخ میں رکھنا

فرزجہ دوا کپڑے میں لپیٹکر راہ بول عورات میں رکھنا کحل یعنی سرمہ دوا باریک آنکھ میں لگانا

کاجل دھواں دوا کا لیکر آنکھ میں لگانا کماد دوا خشک خواہ تر پوٹلی میں باندھکر نیمگرم بدن

پر بتدریج رکھنا لخلخہ دوا رقیق و خوشبو چھوٹی ظرف میں رکھکر سونگھنا نفوخ دوا باریک گھسکر ناک

میں خواہ کسی دوسرے عضو میں پھونکنا نطول یعنی تریڑا دوا کا پانی بدن پر فاصلے سے علی الاتصال

گرانا فصل ۲ جاننا چاہئے کہ اکثر تدابیر ایسی ہیں کہ بدون دوا کے مریض کو فائدہ ہو تربیط یعنی پٹی

باندھنا پاؤں میں کہ ابخرے دماغ سے کھینچتا ہے تخلیک پاؤں کا کھجلانا کپڑے سے یا

دوسری چیز خشن سے کہ ابخرۂ دماغی کو فرد کرتا ہے بھنگی آدمی کے گوشہ چشم کی طرف

کو پھول لٹکانا کہ اُسے دیکھنے کی عادت کرنے سے دفع مرض ہو جاتا ہے یا صاف
معدہ کو آئینہ حلبی دکھانا یا مدقوق کی تفریح لہو و لعب سے کرنا یا تبدیل ہوا کا کرنا

## مقالۂ پانچواں تاثیرات اور اخذ ادویہ مفردہ میں

استعمال دوا کا باقتضائے حالات مریض اور رعایت وقت اور وزن دوا اور رعایت عضو
اور ترکیب مناسب دینا او رمضرات سے پرہیز کرنا چاہئے مثلاً جو چیزیں قابل غذا کے ہیں ان کو
غذا اور چیزوں کو دوا خارجاً یا داخلاً جس طرح سے مناسب ہے استعمال کریں مثلاً اگر کھانے
کی دوا لگانے میں استعمال ہو تو فائدہ نہیں حاصل ہو سکتا معدلات کہ خلط متغیر کو حالت
اصلی پر لادیں معدلات خون تخم کاسنی کاہو گشنیز گل سرخ عناب صندلین شاہترہ
مہندی حنا لیموں آلو بالو ہیم ڈنڈی چوب شیشم کچپال چوب آبنوس نیلکنٹھی برگ نیم گل نیلوفر
گل بنفشہ معدلات صفرا خرفہ کاسنی تخم خیارین گشنیز صندل سفید تخم کاہو بہدانہ اسپغول
معدلات بلغم بادیان انیسون اصل السوس مقشر کمون دارچینی مویز سنبل الطیب خطمی
خبازی معدلات سودا سپستان برگ گاؤزبان تخم خربزہ اصل السوس انجیر مویز
افتیموں ملطفات کہ اخلاط غلیظ کو رقیق اور قطع کریں ابہل اسقیل حماض سرکہ اسطوخودوس
حب بلسان اقحوان انجیر جند بیدستر خردل قرطم سیر اذخر پنجنگشت بابونہ دارچینی سعد
جعدہ وج زوفا سے یابس قسط صعتر پودینہ زراوند حرف حرمل ایرسا تمام سداب نانخواہ
سکنجبین عاقر قرحا منضجات کہ خلط متغیر کو لائق اخراج کے کریں منضجات صفرا عناب
گل سرخ گل بنفشہ گل نیلوفر شاہترہ تخم کاسنی بیخ کاسنی عنب الثعلب منضجات بلغم
مویز تخم خطمی بادیان انیسون اصل السوس پرسیاوشان شکاعی انجیر زیرہ گل سرخ
گلقند یا سکنجبین منضجات سودا سپستان عناب گاؤزبان بادرنجبویہ اصل السوس مغز پرسیاوشان

اسطوخودوس شاہترہ تنکاتی بادورد بادیان ترنجبین یا گلقند مسہلات کہ خلط ناقص کو براہ برازکے دفع کریں اگرچہ کوئی دوا ایسی نہیں ہے کہ سواے ایک خلط کے دوسری کو نہ نکالے مگر جس کے واسطے مخصوص ہے اسکو بیشتر نکالتی ہے اور سب مسہل مضعف معدہ ہیں مگر ہلیلہ اور سنا میں اختلاف ہے بعضونکے نزدیک وہ تو مقوی معدہ ہیں اور افتیموں اور کشوث صرف خیساندہ اور جوشاندہ میں داخل کرنا چاہیئے اسطرح پر کہ پوٹلی میں باندھکر شامل دوسری دوا کے تر کریں وقت ملنے کے پوٹلی نچوڑ کر نکال ڈالیں۔ مسہلات صفرا تمر ہندی آلو بخارا ترنجبین شیر خشت برگ سنا ہلیلہ زرد گل بنفشہ گل سرخ تخم کشوث مغز فلوس خیار شنبر مسہلات بلغم شحم حنظل غاریقون تربد سفید مجوف خراشیدہ بسفائج کلونجی حب النیل سورنجان شیریں ریوند چینی زنجبیل مقل مغز تخم بیدانجیر اور روغن اسکا اور مغز فلوس خیارشنبر اور حب ایارج مسہلات سودا ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ حب النیل برگ سنا افتیموں اسطوخودوس ایارج فیقرا بسفائج ریوند خطائی لاجورد مغسول مقیات کہ اخلاط ملتہ موجودہ معدہ اور اسکے حوالی کو قے سے نکالتے ہیں آب ترب آب شبت تخم ترب تخم شبت بیخ خربزہ اصل السوس غیر مقشر شہد سکنجبین شکر سرخ نمک آب گرم ملینات شکم ترب پالک کرتب مغز پنبہ دانہ چکندر عرق نیشکر شہد غیر کف گرفتہ شفتالو سرکہ عنصلی حب السمنہ ساگ خرفہ ساگ بتھوا شیر میش و گوسپند اور کثرت خورش مکھن کی چاہیے حابسات شکم جگر بریاں میش و گوسپند باقلائے بریاں بیخ انجبار سقوجو کے کلہ پایچہ بریاں کچنال زیرہ سماق تخم ریحان اسپغول کنوچہ بارتنگ بیلگری حب الآس دانہ الاچی بادیان انیسون جملہ بریان نشاستہ گندم گل ارمنی زہر مہرہ مفتحات کہ سدہ اسباب کو دفع کریں اوخر شاہترہ غاریقون رازیانہ افیون افسنتین صعترہ

بسباسہ نجنگشت جاؤشیر کرفس اسطوخودوس افتیموں جنطیانا زیرہ کرمانی اپرساء
نخواہ ہالوں تخم گرز زنجبیل دارفلفل سد آب دارچینی زعفران مرزنجوش زراوند
کباب چینی کشوث حرمل قابضات پوست ترنج بیرون پستہ پوست سنگدان مرغ حفت
بلوط زرشک حب الآس باقلا گلنار دم الاخوین طباشیر سماق عدس نشاستہ گندم
برنگ مغز تخم کنار جاموں مغز تخم انبہ مائیں مازو مدرات بول کہ اخلاط رقیق
رنائص کو براہ بول کے دفع کریں مدرات سرد تخم خیارین تخم خرفہ خار خسک گلخیرا
اب کدو آب خیار آب تربز تخم خربزہ تخم السی آش جو آب کاسنی اور بیخ کاسنی کا کنج
آب لیموں یا نمک مدرات گرم بادیان انیسوں کرفس زوفائے یابس مغز تخم کرڑ
پوست املتاس کباب چینی سداب تخم گرز پرسیاوشان قسط شیریں زعفران اسارون
سنبل الطیب سلیخہ ابہل شونیز نانخواہ پودینہ عود بلسان برنجاسف آب نخود مدرات
حیض کہ بحالت قلت اجرائے حیض خواہ احتباس کے موافق مزاج مریضہ کے ایام حیض میں
خواہ اسکے قبل سے استعمال کرنا چاہیئے سلیخہ شونیز ابہل حرمل جندبیدستر برنگ کابلی
برنجاسف فردمانا بابونہ قسط شیریں کباب چینی پرسیاوشان فراسیوں عود فاوانیا جنطیا
نانخواہ جاؤشیر جعدہ سداب سعد زعفران اسارون تمام زوفائے خشک کرفس مرزنجوش
کماذریوس حبۃ الخضر امشکطرامشیع آب نخود مصدعات جنکے استعمال سے دردسر عارض ہو
بخور الطفار الطیب کا بزرالبنج کھانا اور کندر کراث شبت لہسن پیاز گلخیرو سونگھنا اور عدس
حلبہ بزرالکتان بادنجان ترب علی الاتصال کھانا منومات کہ خواب لاویں تخم خشخاش یا پوست
خشخاش سے دماغ پر نطول کرنا یا گل خشخاش سونگھنا اور سعیا سرہانے رکھنا زعفران گل معصفر
گل بنفشہ گشنیز تراش چھینا شیرۂ بادام روغن بادام روغن گل روغن نیلوفر لگانا پیشانی اور

سر پر اور دیگر اعضا اور آواز پانی کی فائدہ اگر سوتے ہوے آدمی کے چہرے پر مٹی قبر کی
چھڑک دیں جبتک وہ مٹی جدا نہ ہو نیند اسکی موقوف نہ ہو مسہرات کہ غلبہ خواب و غنودگی
کو دفع کریں برگ پودینہ سرکہ خرل قرنفل سر اور پیشانی اور کنپٹی پر لگانا مرچ سیاہ اور مشک سونگھنا
نمک اور سرکہ سونگھنا ایارج فیقرا سے غرغرہ کرنا اور کافور سونگھنا فائدہ پیخالہ فاختہ یا شپرہ
سر پر باندھنا بالخاصیۃ مفید ہے محلمات رویہ جس سے خواب پریشان نظر آویں گندنا
لوبیا باقلا پیاز خام کھانا شراب تازہ پینا مانعات احلام ردیہ جس سے خواب پریشان
دیکھنا موقوف ہو سنگ بلور چوب زیتون گلے میں لٹکانا شب یمانی سر کے نیچے رکھکے سونا
مسکرات سکر جس سے نشا شراب کا جلد ظاہر ہو زعفران بادام تلخ بھنگ جاوتری چھریلہ
شراب میں ڈالنا زعفران یا چھریلہ شراب پر سونگھنا بادام تلخ یا پانچ دانے کا کنج کے بعد شراب کے
کھانا موخرات سکر جس سے نشا شراب کا بعد دیر کے ہو شراب پر سفرجل یا بادام شیریں یا گری نارجیل
کی کھانا یا کشنیز چابنا دافعات خمار انار ترش کھانا عرق لیموں عرق گلاب شربت قند
پینا گل سرخ سونگھنا مقویات دماغ آملہ ہلیلہ مربی سیب بہی امرود گل سرخ گلاب
نارنج فندق بالنگو سعد کوفی سنبل الطیب فرنجمشک جوزبوا مروارید عود عنبر قرنفل زعفران
کندر اسطوخودوس یاسمین مغز تخم کدو مغز تخم کاہو صندل سفید بادام شیریں
زنجبیل دماغ حیوانات گوشت ماکیان اور دراج اور شیر میش مقویات دل اور مفرحات
امرود انار شیریں اور انار ترش ابریشم آملہ پوست ترنج شگوفہ لیموں اشنہ اظفار الطیب
آلو بادرنجبویہ مرجان بیخ مرجان بہمن بسفائج بذر الحماض برگ تنبول سیب بہی انجیر
تمر ہندی زہر مہرہ خطائی گل چاندنی جدوار دانہ الائچی سفید درونج دارچینی مشک زرنب
زرنباد یاسمین سلیخہ سنبل الطیب گل گڑہل زعفران شقاقل صندل سفید طباشیر عنبر عود

ورق طلا ورق نقرہ مغز پستہ فرنجمشک کہربا تقہ نقل کافور کندر گشنیز کیرا گاؤزبان
مروارید گل نیلوفر بمام پودینہ گل سرخ یاقوت سنگ یشب لاجورد عرق کیوڑہ شرب العالمین
مقویات جگر افسنتین جوز بوا زرنباد سعد درونج دارچینی تخم کشوث اسارون مغز پستہ
مصطگی قاقلہ عود ہندی زراوند بادرنجبویہ اظفار الطیب حمایا و یزجب بلسان نارین
نانخواہ کاسنی گلسرخ زرشک نشاستہ انار آب باران مضرات جگر آب سرد نارنگی
خرما تریا نہایت خشک اور مداومت سرکے کی اور شہد کہ موسم سرما میں مہیا ہووے
مقویات معدہ آملہ دانۂ انار پوست بلیلہ سماق بہی طباشیر گل سرخ آلوے خام
ہلیلہ مربی جاموں اسارون اذخر فلفل سیاہ شیر شتر پوست ترنج بالنگو جوزبوا پدینی
زرنباد اشقہ سعد سلیخہ سانج ہندی کچنال کرنقل قاقلہ کندر مصطگی پودینہ عود ہندی
سنگدان مرغ ماہی مضرات معدہ آلو شیریں عناب تخم السی تخم پپیا سجی ساگ لوبیا
شیر ناریل پنیر کہنہ تخم حالم کنجد سیاہ ماء الشعیر عدس آب گرم فائدہ جاننا چاہیئے کہ جو چیز مفید
یا مضر معدے کی ہے اسکا فعل مری اور امعا کے ساتھ بھی ویسا ہی ہے مقویات اشتہا طعام
عرق لیموں پوست لیموں پوست ترنج فلفل سکنجبین سفرجلی زرشک سرکہ مصطگی خولنجان
نمک ہندی قاقلہ شیر شتر آب سرد فائدہ مقویات معدہ مقویات اشتہا بھی ہیں مقویات
دندان و لثہ گلنار شب کندر شاخ گوزن سوختہ مستی پوست ہلیلہ فوفل عقرقرحا سماق زریشک
گلاب سعد انفس مایئں مصطگی کندر دانہ الائچی فلفل سیاہ سوختہ کسیس طباشیر بہلاواں
سوختہ استخوان ہلیلۂ زرد سوختہ برادۂ آہن کلی گلاب کی ناس تنباکو سوختہ سندروت انزروت
سنگ جراحت کھائیہ خنداں خرمہرہ زرد قسط شیریں مروارید چھال مولسری تخم سرس زرنب
سکر اتک برگ مورد کف دریا عدس مقشر تخم تمر ہندی مسکی بیج نی مونگی جڑ مضرات دندان

مازو کتھ قسطنطیون ریوند شادنہ جوز السرو غدبہ بزر البنج گشنیز خشک

## مقالہ چھٹا ادویۂ مجربۂ امراض ہر عضو میں

واضح ہو کہ اطبائے متقدمین نے ہر چند اقسام مرض اور معالجہ انکا بہت صراحت سے لکھا ہے تب بھی اکثر امراض ایسے ہیں کہ اصلاً تذکرہ اُن کا کتب مبسوطۂ سابقہ میں پایا نہ گیا لیکن اگر سبب مرض کا بخوبی تشخیص کر کے موافق قوانین کے دوا کیجاوے تو کسی مرض کے معالجے سے مجبوری نہ ہو اور اگرچہ اس مقام پر تجربہ متقدمین اور کمترین کا تحریر ہوتا ہے تاہم بلا تشخیص کے صرف تجربہ پر کاربند نہ رہنا چاہیئے

## باب اول امراض دماغ میں

**فصل** دردسر میں دردسر اگر گرمی سے ہووے علاج گل سرخ کافور صندل سفید گشنیز تخم کاہو خرفہ کاسنی تخم خیارین مغز تخم کدو دراز تخم تربوز مغز تخم میٹھا بہدانہ شیریں تخم خشخاش آلو بخارا گل نیلوفر گل بنفشہ پینا اور لگانا اور سونگھنا مفید ہے ایضاً افیون کو روغن گل یا سرکے میں گھولکر لگانا ایضاً برگ پھول حنا کو سرکے میں پیسکر لگانا ایضاً آب کدو آب خیار زلال تمر ہندی زلال آلو بخارا قدرے شیرینی ملاکر پینا ایضاً افیون لگانا اور سونگھنا ایضاً عرق لیموں کاغذی نیم گرم چند قطرے کان میں ٹپکانا ایضاً شیرۂ بھنگرا و شیر گوسفند مساوی نیمگرم ناک میں ٹپکانا ایضاً کباب چینی گلاب میں گھسکر ضماد کرنا اور اگر سردی سے ہو علاج زنجبیل مرزنجوش اسطوخودوس ریوند نداوند بابونہ انیسوں کلونجی سرکے یا پانی میں پیسکر نیمگرم لگانا ایضاً زعفران مشک جندبیدستر تریاق اربعہ کھانا ایضاً مومیائی روغن بنفشہ میں گھولکر ناس لگانا اور اگر سبب کیڑے کے ہو نکلنا نمونا ... ورکیڑ نکلا ناک سے دلیل ہے علاج ریٹھا پانی میں گھسکر چند قطرے ناک میں ٹپکانا

ایضاً آب برگ شفتالو میں ایلوا گھولکر لیپ کرنا اور اگر دھوپ میں چلتے یا رہنے سے ہو علاج گل چونیکی روغن زرد میں ملا کر پیشانی پر لگانا ایضاً عرق بید پلانا اور اگر نزلے سے ہو علاج چھینک سے مواد دفع کرنا اور منضجات بلغم پینا ایضاً اطریفل کشنیزی کھانا ایضاً زنجبیل پیپنی لونگ پوست بیخ ارنڈ پانی میں پیسکر لگانا عصابہ صرف درد ابرو پر ہوتا ہے اور طلوع آفتاب سے شدید اور زوال سے کم اور غروب سے موقوف ہو جاتا ہے علاج کافور روغن گل میں گھولکر ناس لینا شقیقہ درد نیم سر کو کہتے ہیں بیشتر ریح سے یا ضعف دماغ سے ہوتا ہے علاج کاغذ یا استخوان سگ جلا کر ناک سے دھواں کھینچنا فوراً دفع کرتا ہے ایضاً افیون زعفران گوند ببول سفیدی بیضہ مرغ میں ملا کر کاغذ پر طلا کر کے کنپٹی پر جس طرف درد ہو لگانا ایضاً نخود چرنجی مغز بادام شیریں خرما مغز تخم کدو شیریں شیرہ سبوس گندم شیر گاؤ اور شکر سفید ملا کر کھانا اور دوسری دوائیں درد سر کی کرنا خود جو تمام سر میں مثل ٹوپی کے ہوتا ہے علاج سر کے بال دفع کر کے زعفران جاوتری جائفل نمک پانی میں پیسکر نیمگرم تمام سر میں لگانا ایضاً ادرک کا مربی کھانا فصل سدر اور دوار میں کہ وقت اٹھنے یا حرکت کی تیرگی نظر یا سب چیزیں پھرتی معلوم ہوں علاج کشنیز تمر ہندی بنفشہ گل نیلوفر ہلیلہ کابلی عرق گلاب کے ساتھ پینا ایضاً چیزیں ترش اور سرکہ کھانا ایضاً کشنیز صندل سفید سرکے میں پیسکر پیشانی پر لگانا فصل زکام میں اگرچہ اس عارضے کی دوا کمتر کرتے ہیں اس واسطے کہ فضلے دماغ جو موجب انواع امراض کا ہے دفع ہوتا اسکا بہتر ہے لیکن اگر شدت اور تکلیف پیدا کرے دوا کرنی چاہئے علاج کپڑا گرم کر کے سر کو سینکنا ایضاً گرم پانی میں کپڑا تر کر کے سر پر رکھنا ایضاً رہر یا نخود بریاں کر کے سونگھنا اور سر کو سینکنا ایضاً چونا اور نسادر ملا کر سونگھنا اور اگر زکام بند ہو جاوے تو زیادہ تر تکلیف اور باعث حدوث امراض کا ہوتا ہے علاج شربت بنفشہ عرق مکو میں گھولکر پینا

ایضاً گل بنفشہ تخم خطمی اصل السوس بہدانہ باضافۂ شکر سفید کے جوشاندہ خیساندہ پینا

فصل ۴ سرسام میں اگر قرانیطس یعنی دموی خواہ قرانیطس خالص یعنی صفراوی ہو علاج فصد سر رو کرنا اور حجامت مع الشرط یعنی بھری شاخیں پس گردن پر رکھنا ایضاً سبوس گندم برگ کنار گل نیلوفر گلخیرا و گل بنفشہ نمک ہندی جوشکر کے پاشویہ کرنا ایضاً گل بنفشہ گل نیلوفر گل سرخ عنب الثعلب اسفاناخ آب کدو پینا اور نطول کرنا ایضاً شیر عورت سر پر دوہنا ایضاً آش برآب خیار زلال تمر ہندی ملا کر پینا اور اگر لیثرغس یعنی بلغمی ہو علاج تخم خطمی تخم خبازی مکو گل بنفشہ برگ سنا شحم حنظل روغن بید انجیر لب خیار شنبر سے حقنہ کرنا اور اگر حقنہ نہ ہو سکے بطور مسہل کے بھی اجزا ملانا ایضاً زنجبیل عاقرقرحہ فلفل شبت سر پر لگانا ایضاً کندش عاقرقرحہ فلفل سے چھینک کرانا ایضاً ایارہ فیقرا ایک ایک روز درمیان کر کے کھلانا علاج مشترک کہ سرسام صفراوی اور بلغمی دونو کو سودمند ہے شکم مرغ پھاڑ کر احشا اُس کے نکالکر گرما گرم سر پر باندھنا ایضاً خون کبوتر یا قمری یا مرغ کا روغن گل ملا کر سر پر لگانا ایضاً مونگ کی روٹی ایک طرف تابۂ آہنی پر رکھکر کچی طرف روغن گل لگا کر نیمگرم سر پر باندھنا ایضاً آرد جو رسوت زعفران سفیدی بیضۂ مرغ میں ملا کر سر پر لگانا ورم کو اندر سے باہر کھینچ لیتا ہے

فصل ۵ صرع میں علاج حالت بیہوشی میں کندش عاقرقرحہ شحم حنظل نسادر شونیز خربق سفید فلفل سیاہ یا سفید باریک کر کے ناک میں پھونکنا ایضاً تخم ڈھاک پیسکر ناک میں ٹپکانا ایضاً برگ عشق پیچاں نچوڑ کر ناک میں ٹپکانا ایضاً برگ مذکور یا کٹمل جلا کر ناک میں دھواں دینا ایضاً مست ہاتھی کا پسینا ناک میں ٹپکانا ایضاً بعد افاقت کے غاریقون اور تربد اور افتیمون اور ہلیلہ سیاہ اور شحم حنظل سے اسہال کرانا ایضاً اشیائے گرم اور مفتحات سدد استعمال کرانا اور اشیائے مبخرات مثل پیاز اور لہسن اور گندنا اور گوشت میش و رگاؤ سے پرہیز کرنا فائدہ کابوس

یعنی فرنجک اگر اکثر ہو کرے مقدمہ صرع اور سکتے کا ہے تنقیہ دماغ کرنا مناسب ہے فصل ۶ سکتے میں کندش فلفل وج عاقرقرحہ جوزبوا شونیز جندبیدستر باریک کرکے ناک میں پھونکنا اور پیشانی اور سر پر طلا کرنا ایضاً مرزنجوش سداب قرنفل نانخواہ ضماد اور نطول کرنا ایضاً ایرسا سنبل ہندی سرکے میں پیسکر سر پر ضماد کریں فصل ۷ جنون میں علاج گل سیوتی گل سرخ گل نیلوفر گل بنفشہ اسطوخودوس برگ گاؤزبان آملہ خیسانده کرکے باضافہ شیرہ کے پینا ایضاً خیار کدو آش جو شیر گوسپند کھانا فائدہ آدمی کے سر کے بال جلا کر روغن گل میں ملا کر ناک میں ٹپکانا جنون کو زائل کرتا ہے فصل ۸ مالیخولیا میں علاج ابریشم خام صندل سفید آملہ تخم خیارین تخم کاسنی بادرنجبویہ برگ گاؤزبان گشنیز مغز تخم کدو کاہو خرفہ بالنگ گلاب ورق نقرہ سنگ یشب زہر مہرہ خطائی تراکیب مناسب سے کھانا فصل ۹ نسیان میں علاج ہلیلہ کابلی ہلیلہ آملہ دارچینی اسارون فلفل جوزبوا مویز کباب چینی کندر مصطگی کھانا ایضاً سداب نرگس نانخواہ سر پر نطول کرنا ایضاً خردل پودینہ برنجاسف سرکے میں پیسکر پس سر بعد دفع بالوں کے ضماد کرنا فصل ۱۰ فالج میں اگر شق داہنی میں ہو علاج پذیر ہے اور اگر طرف بائیں کے ہے مہلک ہے اور فالج اگرچہ تنقیہ کثیرہ سے زائل ہو جاتا ہے تب بھی اندیشہ نکس کا اور کچھ اثر اسکا قائم رہتا ہے علاج دو تین روز تک آب دانہ رکھنا بعد اسکے ایک حصہ شہد دو حصے پانی میں جوش کرکے جب نصف پانی باقی رہے تھوڑا تھوڑا پلانا ایضاً مسہلات بلغم کے دینا اور انہیں حقنہ کرنا ایضاً شیطرج اذخر دارشیشعان جندبیدستر مشک عنبر بہمن سورنجان شیریں بلادر زنجبیل دارفلفل درونج نانخواہ سنبل ہندی جوزبوا زراوند مدحرج فلفل سیاہ وج ترکی کھانا اور لگانا ایضاً گوشت کبوتر اور مرغ اور دراج کھانا ایضاً مومیائی عصارہ مرزنجوش میں گھول کر ناک میں ٹپکانا ایضاً برگ سنبھالو برگ سداب برگ حنظل تخم کتائی پوست ارنڈ برگ بکائن

ہموزن پیسکر روغن سرشف میں پکا کر لگانا فصل ۱۱ لقوہ میں علاج کندش و چرچ سیاہ سے چھینک لانا ایضاً روغن بادام روغن اخروٹ روغن پستہ ناک میں ٹپکانا ایضاً پودینہ زنجبیل مرزنجوش عاقرقرحہ خردل کرفس جوش کر کے غرغرہ اور مضمضہ کرنا ایضاً جندبیدستر سنبل ہندی وزمبیخ وشقاقل خولنجان مغز تخم قرطم از خرز رنباد سورنجان تلخ کرفس نانخواہ زنجبیل فلفل گرد فلفل دراز کھانا ایضاً جوزبوا بسباسہ عاقرقرحہ منہ میں رکھنا ایضاً شحم حنظل حب النیل افتیموں روغن بید انجیر ایارہ فیقرا سے تنقیہ دماغ کرنا ایضاً سورنجان تلخ زراوند مدحرج موميائی جندبیدستر مشک زعفران دارچینی روغن زیت یا روغن سرشف میں پکا کر مالش کرنا ایضاً شوربائے کبوتر اور ماء العسل پینا ایضاً غاریقون اسارون مغز بادام شیریں ہر ایک پانچ جز شیر خشت انجیر ولایتی دو جز گولی بنا کے بقدر ایک ایک تولہ پانچ روز پیہم کھانا اور منہ میں رکھنا مجرب ہے فائدہ عشر اور استرخا اور تمدد اور تشنج اور اختلاج کی وہی دوائیں ہیں جو فالج اور لقوہ میں مذکور ہوئیں ایضاً اجزائے گرم سے نطول اور تدہین اور ضماد کرنا مفید ہے کیونکہ اخلاط گرم سے پیدا ہونا ان امراض کا نادر ہے ایضاً تنقیہ مناسب خلط غالب کا کرنا فصل ۱۲ مدہ میں علاج تنقیہ کرنا اور عضو ماؤف پر حجامت مع الشرط کر کے پھٹکری سہاگا عرق لیموں میں پیس کر لگانا جس میں مادہ زخموں سے خارج ہو اور جب زخم خشک ہو جائیں عاقرقرحہ خردل دار شیشعان سرکہ میں پیس کر لگانا مفید ہے

## باب دوسرا امراض چشم میں

فصل ۱ آشوب چشم اور درد چشم میں علاج پھٹکری بریاں لودھ آنبہ ہلدی رسوت افیون زعفران باہم گھس کر شیر گرم پلکوں پر لگانا ایضاً پھٹکری بریاں افیون زعفران آب برگ تمر ہندی میں گھس کر شیر گرم لگانا ایضاً لودھ بطور سفوف باریک کے میدہ گندم روغن گاؤ مساوی سے غلولہ بنا کر کے آنکھ کو سینکنا فوراً درد شدید کو زائل کرتا ہے فصل ۲ سرخی چشم میں علاج

برگ نیم برگ ملو کا رس نکال کر لگانا ایضاً افتیموں زعفران عرق گلاب خواہ پانی میں
گھولکر لگانا فصل ۳ ڈھلکا یعنی پانی آنکھ سے جاری رہنا خواہ کیچڑ نکلنا علاج چوب نیم
ن فلوس مس وصل کر کے ظرف مس میں افیون خالص کو آب برگ بیل کی اگر چار پہر رگڑ کر لگانا
ایضاً پھٹکری کے پانی میں کپڑا تر کر کے خشک کریں مرچ سیاہ اور نمک بوزن مساوی
باریک کر کے اس کپڑے میں رکھکر فتیلہ بنائیں اور روغن گاؤ کے چراغ میں اس فتیلے کو جلا کر اسکا
کاجل لگانا ایضاً سنگ بصری اور پوست ہلیلہ زرد دو حصہ صبر سقوطری اور فلفل گرد پانچ حصہ
سرمہ کر کے لگانا ایضاً سنگ بصری مرچ سیاہ ظرف کانسہ خواہ پھول میں بطور سرمہ گھسکر لگانا
فصل ۴ قرحہ چشم میں اکثر بعد آشوب کے کبھی خود بخود ہو جاتا ہے اور کبھی اس سے رطوبت نکلتی ہے علاج
لسی ریشہ کا لعاب آنکھ میں ٹپکانا ایضاً زردی بیضۂ مرغ اور زعفران لگانا ایضاً افیون
زعفران پشت چشم پر لگانا ایضاً زبان جلا کر لعاب دہن میں گھسکر قرحہ پر لگانا فصل ۵ جالی
در جالی میں علاج شیر زنان میں نبات گھسکر آنکھ میں ٹپکانا ایضاً پھٹکری گلاب میں گھسکر
لگانا ایضاً کف دریا نمک سنگ برابر سرمہ کر کے لگانا ایضاً ناخن فیل توتیائی ہارونی زعفران
مساوی شیر پستان میں گھسکر آنکھ میں ڈالنا ایضاً زنجبیل پھٹکری نمک سنگ مساوی سرمہ
کر کے لگانا ایضاً نبات سفید مرچ سفید سنگ سرمہ سیاہ سنگ بصری خرمہرہ زرد سوختہ
تخم سرس مساوی سرمہ کر کے لگانا فصل ۶ بامنی جس میں پلک کے بال گر جاتے ہیں اور
پلکیں موٹی اور سرخ رہا کرتی ہیں اور اکثر روشنی میں نظر خیرگی کرتی ہے علاج مغز بادام شیر بکری
شیر زنان میں گھسکر لگانا ایضاً شیرہ برگ دھتورہ اور شیرہ برگ بھنگرہ میں کپڑا تر کر کے روغن گاؤ
سے اسکا فتیلہ جلا کر کاجل اسکا لگانا ایضاً جوہ سفیدی تخم مرغ میں گھسکر لگانا فصل ۷ شعیرہ
میں یعنی بلنی جو ورم پلک کے کنارے ہوتا ہے علاج موم گرم کر کے لگانا ایضاً شمش جلا کر گرم موم پر رکھنا

ایضاً خرمہرہ کلاں پانی میں گھسکر لگانا ایضاً مکھی کا سر کاٹ کر اس پر ملنا ایضاً سوت پانی میں گھسکر لگانا فصل ناخنہ میں جو گوشہ چشم میں سرخ جالا نمودار ہوتا ہے علاج کندر گلاب میں گھسکر لگانا ایضاً چنبیلی کی کلی اور نبات سفید برابر سرمہ کرکے لگانا فصل ۶ طرفہ میں یعنی نقطہ جو سفیدی چشم میں بر رنگ سرخ یا نیلا پیدا ہوتا ہے علاج کبوتر کا کچا پر اکھاڑ کے خون گرم اسکا لگانا فصل پروال میں یعنی جو بال اندر پلک کے جمتے ہیں اور آنکھ میں چبھتے ہیں علاج بال اکھاڑ کر افیون خالص زعفران خون فاختہ میں گھسکر لگانا ایضاً بال دفع کرکے بیضہ موچگان ملنا فصل الشب کوری میں علاج صابون گھسکر آنکھ میں لگانا ایضاً آب کندر لگانا ایضاً زہرہ گوسپند لگانا ایضاً حقے کی کیٹ لگانا فصل ۱۲ نزول الماء میں ابتدا میں جبتک تخیلات نظر آویں خواہ دھند نظر پڑے دوا پذیر ہے آخر کو بدون قدح کے نہیں جاتا علاج کافور قیصوم یعنی شیر پستان میں گھسکر لگانا ایضاً تخم نیل جنگلی سرمہ کرکے لگانا فصل ۱۳ ضعف بصیر میں جو بسبب نزول کے ہو علاج مروارید ناسفتہ دو ماشہ مامیران چینی تین ماشہ بورہ ارمنی چار ماشہ قرنفل اور زعفران ورسرمہ سیاہ ایک ایک ماشہ مشک خالص دو رتی سرمہ بناکر لگانا ایضاً املیتا نبات سفید مساوی شیر زنان میں گھسکر لگانا ایضاً سنگ سرمہ تیرہ برگ کسوندی گھسکر لگانا

## باب تیسرا امراض ناک میں

فصل رعاف میں یعنی نکسیر پھوٹنی علاج پھٹکری سفوف کرکے ناک میں پھونکنا ایضاً افشردہ سرگین خر ڈالنا ایضاً گلنار اور مہاڑا اور کافور ٹپکانا ایضاً انار خام گل معصفر میکر ناک میں نچوڑنا ایضاً گل ارمنی اور زیسی پیشانی پر لگانا ایضاً فصد باسلیق کرنا فصل ۲ بطلان شم میں یعنی کسی چیز کے بو دریافت نہ ہونا علاج زعفران مصطگی چھڑیلہ برابر سفوف کرکے سونگھنا ایضاً سنگ گرم پر سرکہ ڈالکر آنکھ بند کرکے سونگھنا ایضاً تخم ترئی جنگلی کو

سفوف کرکے سونگھنا فصل ۳ ناک سے بوئے بد محسوس ہونا علاج خردل برگ پودینہ

تازہ پیسکر ناک میں ٹپکانا ایضاً قرنفل جٹا بانسی پودینہ متساوی سفوف کرکے ناک میں

پھونکنا ایضاً کدو تلخ کا پانی دو ایک قطرے ناک میں ڈالنا فصل ۴ چھینک میں علاج جوہ

بازرنگ شنگرف اجوین خراسانی زعفران بوزن مساوی سفوف کرکے ناس لینا ایضاً مہندی

دارچینی جاوتری لونگ بوزن مساوی سفوف کرکے دو چنداں شہد میں ملاکے ہر روز نو ماشے

کھانا فصل ۵ ورم اور سود بختگی میں علاج کات سفید ہلیلہ سیاہ پانی میں گھس کے شیر گرم لگانا

ایضاً بنفل ۳ روغن کنجد میں پیسکے لگانا فصل ۶ قرحہ میں جو اندر ناک کے ہوتا ہے کبھی رطوبت نکلتی

اور کبھی خشک رہتا ہے علاج چربی مرغ اور موم روغن گاو سے فتیلہ بنا کر ناک میں رکھنا ایضاً التہ سفید اور

چراغ کی طلا کرنا ایضاً مرسنگ مغز ساق گاو خواہ پنیر چربی مرغ اور روغن گل سے باہم بنا کر فتیلہ تر رکھنا ناک میں رکھنا

## باب چوتھا امراض گوش میں

فصل ۱ درد گوش میں علاج شیر پستان کا نیمیں ڈالنا ایضاً زنجبیل شیر گاو اور روغن گاو میں

پکاکر روغن ڈالنا ایضاً شیرہ ادرک اور شہد روغن کنجد نمک سنگ بوزن مساوی باہم پکاکر

شیر گرم ٹپکانا ایضاً کاغذی لیموں تراش کر اس پہ نمک لگاکر نیم گرم چند قطرے ٹپکانا ایضاً

آب برگ کنہیر یا اور آب برگ سدا سوہاگ اور آب برگ مہا ور ٹپکانا فصل ۲ کرم گوش میں

علاج نمک سرکہ خالص میں ملاکر کانمیں ڈالنا ایضاً آب برگ شفتالو اور پودینہ سرکہ میں

ملاکر ٹپکانا ایضاً ایلوا پانی میں گھولکر خواہ آب پیاز ٹپکانا فصل ۳ قرحہ گوش میں علاج

زہرہ گاو شہد میں ملاکر فتیلہ تر کرکے کان میں رکھنا ایضاً سفوف کف دریا کان میں

پھونکنا خواہ آب برگ نیم ملاکر کانمیں ڈالنا ایضاً سہاگہ باریک کرکے کانمیں ڈالنا اس پر چند قطرے

عرق لیموں ڈالنا اگرچہ تکلیف ہوتی ہے لیکن قرحہ قدیم کہ بمنزلہ ناسور کے ہو رفع ہوتا ہے

فصل ۴ آواز گوش میں علاج اگر خشکی سے ہو روغن بادام کانمیں ٹپکانا اور اگر ریح سے ہو تو روغن زیت یا روغن شرشف یا روغن گل یا روغن مولی یا روغن گل اور سرکہ خالص یا آب پیاز ٹپکانا فصل ۵ بہرے ہو جاتے ہیں علاج برگ آک خرد مائل بزردی نیمگرم کان میں نچوڑ نا ایضاً بول شتر ڈالنا ایضاً سعوط شیر زنان میں گھولکر شہد ملا کر خواہ آب پیاز اور برگ پودینہ اور روغن کنجد مساوی پکاکر روغن ڈالنا ایضاً افشردہ سرگین تازہ اسپ خواہ آرد گندم اور قند سیاہ کا کلکلہ تیل میں پکاکر نیم گرم کان پر باندھنا فائدہ بیل خرد خام کو بول گاؤ میں پیسکر نیم پاؤ روغن کنجد اور اسی قدر شیر گاؤ دو سیر آب دریا میں ملاکر پکاویں جب صرف روغن باقی رہے صاف کر رکھیں کانمیں ٹپکایا کریں ہر قسم کے بہرے پن کو مفید ہے فصل ۶ ورم بن گوش میں یعنی کرل علاج اگر رنگ سرخ ہو پہلے کیڑے لگانا ایضاً آملہ ایک جزو زرد چوب دو جزو پانیمیں گھسکر لگانا اور اگر سفید رنگ ہے علاج بسکھپر طلا کرنا ایضاً کائفل کا کنجی کلتھی زنجبیل کالی زیری بوزن مساوی نیمگرم لگانا ایضاً بیخ بنس بیدی کہ درخت جنگلی خاردار ہے خواہ زیرہ سیاہ اور گیرو لگانا فصل ۷ اگر خرد کانمیں جاتا رہا ہو علاج لکڑی پر روئی لپیٹ کر گندہ کرکے لگاویں اور کانمیں پھر بین نہ لپٹا دیگا ایضاً کانمیں تیل ڈالکر عطسہ لگاویں مع بند ناک و منہ بند رکھیں کہ قوت دافعہ کانکی طرف متوجہ ہو

## باب پانچواں امراض لب میں

فصل ۱ ورم لب میں علاج پوست ہلیلہ زرد آملہ ہلیلہ سیاہ برگ تنبول باہم پیسکر طلا کرنا ایضاً مازو سبز شہد میں گھسکر اور اسپغول سرکے میں تر کرکے لگانا ایضاً جدوار اور رسوت نیمگرم لگانا ایضاً چربی مرغ چار جزو اور موم کافوری دو جزو گرم کرکے مرداسنگ ایک جزو ملاکر مرہم بناکر طلا کرنا فصل ۲ نچنگی لب میں علاج روغن گاؤ لگانا ایضاً ہلیلہ سیاہ پانیمیں گھسکر لگانا ایضاً رسوت آب برگ مکوے خواہ پانیمیں گھسکر لگانا فصل ۳ ترقیدگی لب میں

علاج نشاستہ گندم کتیرا اسفیداج مساوی الوزن چربی مرغ میں مرہم بناکر لگانا ایضاً روغن بادام میں موم گداخت کرکے لگانا ایضاً شبت اور بابونہ روغن گل میں پیس کر لگانا

## باب چھٹا امراض دندان اور مسوڑھوں میں

فصل ۱ درد دندان میں علاج گلاب کافور اور سرکے میں ملاکر شیر گرم مضمضہ کرنا ایضاً کافور اور نمک گھسکر ملنا ایضاً برگ ترنج نیمکوفتہ دانت کے نیچے رکھنا ایضاً پوست ہلیلہ زرد ایضاً عاقرقرحا و چینیت برابر سفوف کرکے ملنا تریاق الاسنان عاقرقرحا مرچ سیاہ ہینگ بریاں زنجبیل نمک لاہوری کچور بوزن مساوی سفوف کرکے شہد میں گولیاں بناکر خشک کرنا اور دانت کے نیچے رکھنا ایضاً مویزمعہ تخم پنبہ باریک میں لپیٹ کر نیمکوفتہ دانت سے دابنا اور لعاب گرانا فصل ۲ جنبش دندان میں علاج پھٹکری بریاں ایک جز شہد خالص دو جز سرکہ خالص ایک جز پکاکر جب گاڑھا ہو جاوے دانت پر ملنا ایضاً سپاری سوختہ کات سفید مرچ سیاہ مصطگی رومی نمک سنگ مساوی سفوف کرکے ملنا ایضاً گل سرخ مازو سبز پوست ہلیلہ زرد پھٹکری بریاں مصطگی رومی شیرہ برگ مولسری میں پیسکر ملنا فصل ۳ برہم سودن دندان میں علاج پاسچہ خرگوش شیر گاؤ میں جوش کرکے مضمضہ کرنا ایضاً روغن گاؤ میں پکاکر مضمضہ کرنا ایضاً مصطگی یا برنگ کابر سفوف کرکے ملنا ایضاً روغن قسط گردن پر ملنا ایضاً پنیر کہنہ کا گلے میں لگانا فصل ۴ دانت بند ہو جانے میں علاج زنجبیل اور کندش باریک کرکے ناک میں پھونکنا ایضاً خردل پانی میں پیسکر اوپر لگانا ایضاً عاقرقرحہ زنجبیل کلاں نمک سنگ منہ کے اندر ملنا ایضاً کائفل لہسن پانی میں پیسکر تیل میں پکاکر رخسار پر لگانا فصل ۵ گندگی دندان میں علاج کباب خواہ روٹی گرم دانتوں سے دابنا ایضاً مغز بادام تلخ جائفل چبانا فصل ۶ ورم مسوڑھوں میں علاج عاقرقرحہ مرچ سیاہ عدس برگ مکو

جوش کر کے مضمضہ کرنا ایضاً برگ چنبیلی پوست درخت گوندی پوست درخت مولسری جوش کر کے مضمضہ کرنا ایضاً مرچ سیاہ پھٹکری بریاں ہلیلہ سیاہ نمک سنگ سفوف کر کے ملنا فصل ۶ خون مسوڑھوں سے نکلنا علاج مازو سبز تخم خرفہ پانی میں پیکر مضمضہ کرنا ایضاً مائیں شاخ گوزن سوختہ نمک سنگ سفوف کر کے ملنا ایضاً خبث الحدید کہنہ حب الآس مصطگی باریک کر کے ملنا فصل ۹ قرحہ اور ناسور مسوڑھوں میں علاج مازو پھٹکری مساوی سرکے میں جوش کر کے مضمضہ کرنا ایضاً کندر و مصطگی لگانا

## باب ساتواں امراض دہان اور زبان میں

فصل ا قلاع یعنی منہ آنا اگر سرخ ہو علاج گشنیز خشک طباشیر نشاستہ گندم مساوی سفوف کر کے قدرے کافور ملا کر منہ میں چھڑکنا اور اگر سفید ہو علاج پھٹکری زنگار مساوی سفوف کر کے شہد پانی میں ملا کر مضمضہ کرنا اور اگر سیاہ ہو علاج نمک سمر میں ملا کر چار پہر آفتاب میں رکھ کر مضمضہ کرنا فائدہ پوست ہلیلہ زرد بلیلہ آملہ جوش کر کے مضمضہ کرنا سب قسم کو مفید ہے ایضاً کات سفید کافور پوست درخت کنار جنگلی ثمر مغیلاں سفوف کر کے چھڑکنا ایضاً برگ چنبیلی پوست بیخ درخت کنار دشتی جوش کر کے مضمضہ کرنا ایضاً برگ امرود گشنیز جوش کر کے مضمضہ کرنا فصل ۲ گندہ دہنی میں علاج نمک پانی میں ملا کر مضمضہ کرنا ایضاً مصطگی ناگرموتھا کباب چینی جائفل جاوتری عود ہندی بوزن مساوی سفوف کر کے پانی سے گولی بنا کر سایہ میں خشک کرنا اور منہ میں رکھنا فصل ۳ گرانی زبان میں علاج خردل نیم کوفتہ جوش کر کے قدرے سرکہ ملا کر مضمضہ اور غرغرہ کرنا ایضاً نوشادر خردل مرچ سیاہ فلفل دراز بوزن مساوی سفوف کر کے زبان پر ملنا اور لعاب دہن جمع کرنا ایضاً عاقرقرحا زنجبیل نمک مساوی ملنا فصل ۴ کلانی زبان میں علاج شورہ اور نمک زبان پر ملنا ایضاً تخم کتان تخم حلبہ انجیر جوش کر کے

مضمضہ کرنا فصل ۴ ترقیدگی زبان میں علاج کتیرا اور سپستان برابر سفوف کرکے گولی بنا کر منہ میں رکھنا ایضاً لعاب اسپغول سے مضمضہ کرنا ایضاً پوست درخت گولر و تخم خرفہ پانی میں پکا کر مضمضہ کرنا

## باب آٹھواں امراض حلق میں

فصل ۱ خناق میں فصد سرارو اور تنقیہ بمسہلات بہترین تدبیر ہے ایضاً برگ شہتوت برگ مکو برگ سنبھالو برگ ارہر دانہ مسور جوش کرکے مضمضہ و غرغرہ کرنا ایضاً اسپند جوش کرکے غرغرہ کرنا ایضاً لیپ خیار شنبر شیرہ برگ مکو سے نیمگرم لیپ کرنا ایضاً تخم ترب اسپند ہینگ ایلوا نسادر سجی مساوی شہد مضاعف پانی ملا کر جوش کرکے غرغرہ کرنا ایضاً چگیدڑ کہ ایک طائر ہے جلا کر اسکی خاک وجز نشاستہ مازو چھال بانسی ہر ایک ایک جز سفوف کرکے شہد میں گولی بنا کر منہ میں رکھنا فصل ۲ ذبحہ یعنی حلق ہو جانا اور اوپر حلق کے کان سے کان تک ورم بالشکل ظاہر ہونا علاج دموی میں فصد سرارو کرنا ایضاً علق لگانا ایضاً لعاب اسپغول آب برگ کشنیز سے غرغرہ کرنا ایضاً آب برگ مکو جند ملں سفید روغن بادام خواہ شیرہ بادام ملا کر لگانا علاج بلغمی میں تنقیہ بمسہلات کرنا ایضاً عاقرقرحا و زنجبیل سے غرغرہ کرنا فصل ۳ آواز بند ہو جانا علاج پوست بلیلہ ہلیلہ مول نمک سنگ مساوی دو چنداں شہد ملا کر ہر روز پانچ ماشہ کھانا ایضاً بیخ کسونڈی بیخ برگ تنبول منہ میں رکھنا اور چوسنا اور اگر خشکی سے ہو مسکہ نبات سفید ملا کر چاٹنا ایضاً لعاب السی شکر ملا کے بہ تجرع پینا فصل ۴ قرحہ حلق میں کہ ورم اور درد اور اخراج ریم سے معلوم ہوتا ہے علاج دانہ انار مازو کتیرا مساوی گولی بنا کے منہ میں رکھنا اور چوسنا ایضاً ست لوبان کا خواہ زیرہ گل سرخ نشاستہ گندم ایک ایک جز پھٹکری بریاں نیم جز موم سفید یک نیم جز روغن گل قدرے ملا کر گولی بنانا اور زردہ تخم مرغ میں حل کرکے چاٹنا مفید ہے فصل ۵ خنازیر ظاہر گلو میں کہ غدود ورم کر جاتے ہیں علاج تخم تمر ہندی برگ حنا پیس کر

نیمگرم طلا کرنا ایضاً برگ لسوڑا پیسکر نیم گرم لگانا ایضاً موش خانگی کو روغن کنجد میں پکا کر لگانا ایضاً دوموہنے سانپ کو مار کر زمین میں دفن کریں جب گوشت منجس ہو جاے سب استخوان اُسکی بجنسہ دھاگ میں گوندکر گلو پر باندھیں ایضاً ادیم یعنی چرم بودار باندھنا مفید ہے فصل ۲ استرخانے لہات میں یعنی کوے کا لٹک آنا اور پھول جانا علاج پوست انار شیریا گلنار طباشیر سفید ایک ایک جز مازو سبز اقاقیا بادیان ہر ایک نیم جز سفوف کرکے اُنگلی سے کوے پر لگانا ایضاً سماق مازو گلنار اقاقیا انساد پھٹکری برگ جھاؤ بیخ گلاب سفوف کرکے حلق میں نفوخ کرنا ایضاً فلفل سفید پھٹکری مازو سبز باریک کرکے نفوخ کرنا ایضاً گل پختہ دیگدان مرچ سیاہ باریک کرکے لگانا فصل ۷ جونک حلق میں لگنا علاج سرکے میں نمک اور ہینگ حل کرکے غرغرہ کرنا ایضاً تالاب کی مٹی خریطہ بھر کے منہ میں لینا کہ جونک اُسمیں لپٹ آوے ایضاً نانخواہ جوش کرکے غرغرہ کرنا فصل ۸ استخوان حلق میں گرنا علاج اسپند جوش کرکے غرغرہ کرنا ایضاً لقمۂ کلاں کھانا اور اگر مچھلی کا کانٹا حلق میں گرے یہی تدبیر مفید ہے اور بگلے کی ہڈی باریک کرکے حلق میں پھینکنا اور اشیاے تیز مثل قرنفل کے منہ میں رکھنا کہ لعاب نکلنے سے تعلق سست ہو کر کانٹا جدا ہو جاوے

## باب نواں امراض صدر ہیں

فصل ۱ اسعال اور رطوبت سے ہو علاج پیپلامول کاکڑا سینگی نمک سانبھر نوزن مساوی گولی بناکر منہ میں رکھنا اور چوسنا ایضاً ایک خرمی سے تخم نکالکر اُسمیں لونگ اور مرچ سیاہ تین تین عدد رکھکر برگ ارنڈ میں لپیٹ کر جلاکر اُسکی خاک شہد میں ملاکر چاٹنا ایضاً برگ آک نانخواہ نمک کھاری مغز گھیکوار مساوی ظرف گل میں رکھکر گل حکمت کرکے خاک کرنا اور قدر قدرے کھانا ایضاً اصل السوس سیاوشان زوفا سپستان گل بنفشہ مویز منقی جوش کرکے باغنا

شکر سرخ کے نوش کرنا اگر کھانسی خشک ہو علاج کتیرا گوند ببول نشاستہ گندم سے گولی بنا کر
منہ میں رکھنا اور چوسنا ایضاً مسکہ نبات سفید ملا کر چاٹنا ایضاً بہدانہ مویز منقی سپستان
تخم السی خیساندہ کر کے باضافہ شکر سفید نوش کرنا اگر ریزش نزلے سے ہو علاج شربت
خشخاش و یاقوتی کوکناری چاٹنا ایضاً اصل السوس گوند ببول تخم السی بریاں مساوی
سفوف کر کے آب کوکنار سے گولی بنا کے منہ میں رکھنا اور چوسنا فصل ۲ خون تھوکنے میں
علاج انار شیریں خام پانی میں پیس کر باضافہ قدرے شکر خام پینا ایضاً مویز مع تخم پیس کر پینا
ایضاً گل ارمنی طباشیر کہربا اقاقیا کتیرا صمغ عربی نشاستہ گل ملتانی کافور بہدانہ کے
لعاب میں گولی بنا کر منہ میں رکھنا اور اگر اعضائے دہن سے ہو علاج صندل سفید صندل سرخ
اصل السوس گشنیز خشک پانی میں پیس کر مضمضہ کرنا فصل ۳ ضیق النفس میں اگر رطوبت سے
ہو علاج شاخ گوزن سوختہ مرچ سیاہ نمک سنگ مساوی باریک کر کے قدرے قدرے منہ میں
رکھنا ایضاً تخم ہلیلہ زرد بطور تمباکو حقے میں کھینچنا ایضاً جوین دیسی جوین خراسانی مرچ سیاہ
پیپل پیپلا مول زنجبیل کلان نمک سنگ نمک کھاری جملہ مساوی مغز گھیکوار چند مجموع
ظرف گلی میں رکھ کر گل حکمت کر کے خاک کرنا اور اسی خاک کو شیرہ ادرک خواہ شہد میں
ملا کر چاٹنا اگر خشکی سے ہووے علاج شربت بنفشہ اور لعابات نوش کرنا اور لعوق سپستان
چاٹنا فصل ۴ ورم اور درد اندرونی و بیرونی سینہ میں واضح ہو کہ اگرچہ اطبا نے باعتبار
عضو کے نام مرض کا اور علاج علیحدہ لکھا ہے لیکن اس مقام پر چند معالجہ مشترکہ کہ سب
قسم کو مفید ہوں تحریر ہوتے ہیں علاج فصد یا سلیق کرنا ایضاً اصل السوس گل بنفشہ
عناب سیاوشان بہدانہ تخم السی تخم خطمی تخم خبازی جوش کر کے پینا ایضاً کتیرا نشاستہ منقی
صمغ عربی سے گولی بنا کر منہ میں رکھنا ایضاً تخم خطمی تخم السی شیرہ برگ مکوہ تازہ

لسیب خیارشنبر ضماد کرنا ایضاً موم روغن طلا کرنا ایضاً شاخ گوزن زنجبیل پوست بیخ ارنڈ لگانا

## باب دسوان امراض دل اور مرارہ اور طحال و جگر میں

فصل ۱ خفقان میں علاج آملہ اور گلقند آفتابی اور گلقند سیوتی کھانا ایضاً زہر سفید نبات کے ساتھ پینا ایضاً آملہ مربی کھانا ایضاً برادۂ صندل برگ گاؤزبان بہی گشنیز نیلوفر خس نیلوفر آملہ خشک پانی میں تر کرکے باضافہ قدرے نبات سفید کے نوش کرنا ایضاً ریوند چینی درمیان دو لفافوں کے طلا کرنا ایضاً آب آہن تاب پینے کی مداومت کرنا فصل ۲ غشی میں علاج حالت بیہوشی میں مشک سونگھنا اور تربیط کرنا اور بعد تقویت قلب کی ملحوظ رکھنا ایضاً گاؤزبان گلقند سیوتی مربی سیب کا مربی آملہ کا کھانا ایضاً روغن کاہو سینہ پر لگانا ایضاً صندل سفید لگانا فصل ۳ یرقان زرد و سیاہ میں علاج کلیہ استعمال حموضات اور مدرات کا مفید ہے ایضاً شیرہ تخم کاسنی سکنجبین سادہ ملا کر پینا ایضاً سکنجبین بزوری جسمیں ریوند خطائی داخل ہے آب کاسنی سبز ورق کے ساتھ پینا ایضاً تخم شبدال پانی میں گھس کر ناک میں ڈالنا ایضاً آب برگ کاسنی آب برگ مکوہ آب برگ گشنیز باضافہ شکر خام کے پینا ایضاً صندل سفید ورہلد مساوی سفوف کرکے شہد ملا کر چار ماشہ کھانا ایضاً برگ حنا شبکو تر کرنا صبح زلال اسکا پینا فصل ۴ ورم طحال جسکو تجرٹ کہتے ہیں علاج عرق گوگرد قدرے قدرے پانی میں ملا کر پینا ایضاً قدرے نوسادر آب برگ ترب میں ملا کر پینا ایضاً مولی اور کنجد سیاہ پیکر نیم گرم ضماد کرنا ایضاً نمک مغسول چرچرہ کھانا ایضاً انجیر ولایتی سرکے میں پرورد کرکے کھانا ایضاً نمک سیچی جوکھار خردل مرچ سیاہ مغز گھیکوار میں گولی بناکر کھانا ایضاً پیپلا مول چیتا زنجبیل کلان تخم ہالیون نمک سنگ مساوی شیرہ اورک میں گولی بناکر کھانا فصل ۵ استسقا میں اگرچہ یہ مرض کسی قسم کا ہوتا ہے اور کتب مطولہ میں بیان شرح اور مفصل موجود ہے

اس مختصر میں معالجۂ مشترک مفید ہر قسم کا مذکور ہوتا ہے علاج ترید پوست خراشیدہ اور
چوب اندرونی دفع کرکے شہد میں گولی بناکر کھانا کہ مواد اسہال کے ساتھ دفع ہو ایضاً
شربت بزوری عرق بادیان کے ساتھ پینا ایضاً برگ گلر وندہ برگ عنب الثعلب تدبیر سے
کھانا ایضاً تشنگی اور گرسنگی پر صبر کرنا اور ادویہ مجففات استعمال کرنا ایضاً آب برگ
کچنال میں منڈوے کی روٹی کھانا اور بجائے پانی کے عرق برگ کچنال و عرق برگ چھاؤ پینا

## باب گیارھواں امراض معدہ میں

فصل اول درد اور نفخ معدہ میں علاج سداب مرچ سیاہ نمک سیاہ پیپکر نیم گرم پینا
ایضاً پوست بیخ آک مرچ سیاہ زیرہ سیاہ بابرنگ پوست ہلیلہ زرد زنجبیل کلان فلفل دراز
جوکھار نمک سنگ مساوی سفوف کرکے پانچ ماشہ کھانا ایضاً پان بنگلہ برگ پودینہ پیپل
جوش کرکے پینا ایضاً زنجبیل سہاگہ بریاں نمک سیاہ مساوی آب پوست درخت سہجن میں گولی
بناکر کھانا فصل ۲ ورم معدہ میں علاج فصد باسلیق یا ہفت اندام کی کرنا ایضاً تین
تولہ کی لب خیار شنبر اور گلقند آفتابی سے کرنا ایضاً برگ مکوہ لب خیار شنبر زنجبیل ضماد کرنا
ایضاً تخم شبت نانخواہ شونیز بیخ اذخر سرکہ خالص میں پیسکر نیم گرم ضماد کرنا ایضاً برگ
سنبھالو اہل بیل درخت روسی کی اسگندہ گل رعنی پانچیں پیسکر قدرے سرکہ ملاکر نیم گرم ضماد
کرنا فصل ۳ قے میں علاج اولاً سکنجبین اور نمک اور آب تب گرم پانی میں ملاکر قے کرنا
کہ مواد ناقص دفع ہو جائے ایضاً بابرنگ زنجبیل مرچ سیاہ برابر سفوف کرکے شہد ملاکر چاٹنا
ایضاً عرق نانخواہ دارچینی نالیچر زنجبیل برابر سفوف کرکے شہد ملاکر چاٹنا ایضاً ہلدی جلاکر پانی میں
بجھانا اور اس پانی کو پینا ایضاً زیرہ سیاہ دانہ الائچی سفید کرنفل نبات سفید پینا ایضاً برگ پودینہ
زرشک مغز تخم کنول گٹا سفوف کرکے شہد میں ملاکر چاٹنا ایضاً سماق زیرہ سیاہ نبات سفید

ملاکر پینا ایضاً مغز تخم کنار ناگرموتھا الائچی خورد صندل سفید سفوف کرکے شہد میں ملاکر چاٹنا فائدہ قے صفراوی میں استعمال حموضات کا مفید ہے فصل ۴ قی الدم یعنی خون کی قے ہونا علاج اگر طاقت ہو فصد باسلیق کا کرنا ایضاً برگ نارنج انجیر پانی میں پیسکر پینا ایضاً مازو ببول برگ کنار پیسکر معدے پر ضماد سرد لگانا ایضاً صندل سفید گل ارمنی عرق گلاب خواہ پانی میں پیسکر معدہ اور سینہ پر طلا کرنا فصل ۵ ہیضہ میں علاج اگر قے اور اسہال جاری ہوں پہلے ادویہ سے مدد کرنا چاہئے کہ بالکل مواد موذی دفع ہو جاویں تب دوسری تدبیر کریں ایضاً بیخ درخت سرسھو کا دو ماشہ پیسکر شیر گرم پینا ایضاً بیخ کتائی کلاں اور مرچ سیاہ پینا ایضاً اند کے چونہ کھاتے کا لیکر گولی سفوف زردچوبہ میں غلطاں کرکے پانی گرم کے ساتھ نکلنا ایضاً سداب مرچ سیاہ نمک سنگ گولی بنا کر کھانا فصل ۶ فواق میں یعنی ہچکی علاج زردچوبہ جو کوب ورتر کرکے حقے پر مثل تنباکو کے رکھکر دھواں کھینچنا ایضاً ایسا ہی ابریشم خام یا پرطاؤس یا تراشہ بانس یا ٹاٹ کہنہ یا دانہ مونگ کا دھواں کھینچنا ایضاً عود ہندی جلاکر اسکی خاک شہد میں ملاکر چاٹنا ایضاً ٹاٹ کہنہ اور ریشہ بالائے ناریل جلاکر اسکی خاک شہد کے ساتھ چاٹنا فائدہ اگر امتلاء سے ہو تنقیہ قے اور اسہال سے مفید ہے اور اگر کثرت استفراغ سے ہو تو مسکہ اور شیرہ بادام سے نبات ملاکر چاٹنا ایضاً مسکہ اور سفیدی تخم مرغ معدے پر طلا کرنا فصل ۷ آروغ میں یعنی ڈکار دمبدم آنا علاج پوست ہلیلہ پوست آملہ مصطگی زیرہ سیاہ نانخواہ دانہ الائچی خورد وکلاں زنجبیل مرچ سیاہ مساوی کرکے نبات ہموزن ملاکر کھانا

## باب بارھواں امراض امعا یعنی رودہ میں

فصل اسہال میں علاج اولاً تنقیہ ساتھ اسہال کے کرنا بعد سکے ادویہ قابضات پیٹ پر لگانا ایضاً آملے کو دہی ترش میں پیسکر گرد ناف کے حلقہ بناکر شیرہ بعد کے اس میں تر کرنا عجیب النفع ہے

ایضاً پوست درخت انبہ سرکہ خالص میں پیسکر ناف پر لگانا ایضاً درخت کنار میں جو شل گوند کے نکلتا ہے دہی میں پیسکر لگانا فصل ۱۱ پیچش اور سنگرہنی میں علاج چار تخم یعنی کنوچہ بارتنگ اسپغول تخم ریحان چرب کرکے لعاب ریشہ خطمی کے ساتھ پینا اور بعد چندی بریاں کرکے ایضاً لعاب بہدانہ اور ریشہ خطمی شکر سفید ملا کر پینا ایضاً گشنیز زیرہ سیاہ بادیان پیسکر باضافہ شکر سفید کے پینا ایضاً تخم کنوچہ تخم خشخاش سفید تخم بھوکا تخم خرفہ صمغ عربی سبکو بریاں کرکے گل ارمنی دانہ الائچی سفید جملہ بوزن مساوی اور شکر سفید ہموزن مجموع کے سفوف کرکے کھانا اس پر قدرے آب سرد پینا ایضاً صندل سفید اور کافور ناف پر طلا کرنا ایضاً گشنیز سوگند بالا گل دھاوا زیرہ سفید سفوف کرکے کھانا ایضاً پوست ہلیلہ نانخواہ زیرہ سفید ہر ایک مساوی اور بریاں سفوف کرکے بقدر مناسب کھانا اس پر دہی ترش پینا ایضاً ہلیلہ سیاہ روغن زرد میں بریاں اور سفوف کرکے ہموزن شکر ملا کر کھانا اس پر قدرے دہی پینا فصل ۱۲ قولنج میں علاج اول ساتھ پینے روغن بید انجیر کے خواہ دوسرے اجزا کی تدبیرات اسہال کی کرنا بعد دفع فضلہ کے درد ساکن نہ ہو تو دفع درد کی دوا کرنا ایضاً نانخواہ بارتنگ پوست ہلیلہ چوکھار نمک سنگ سفوف کرکے کھانا ایضاً ہلدی زنجبیل ہالوں پیسکر تھوڑی افیون ملا کر طلا کرنا اس پر برگ بید انجیر گرم باندھنا ایضاً اسارون عاقر قرحا سرخ زنجبیل مرچ سیاہ سفوف کرکے شہد میں گولی بنا کر کھانا ایضاً مونگ کی روٹی ایک طرف پکا کر اس پر بطرف خام روغن بید انجیر لگا کر سفوف زنجبیل اور ہینگ کا چھڑک کر نیم گرم پیٹ پر باندھ فصل ۱۳ سول اور بادگولہ میں علاج چرچرہ جلا کر خاک اسکی رات کو تر کرنا اور صبح آب صاف اسکا پینا ایضاً ہینگرہ سبز اور نمک کھاری ہموزن گولی بنا کر کھانا بر ء الساعۃ پوست بید انجیر زنجبیل جوش کرکے نمک سیاہ ملا کر پینا ایضاً نمک سنگ زنجبیل سہاگہ بریاں ہینگ بریاں

مساوی آب پوست درخت سہجن میں گولی بناکر کھانا اور اُسی کو نیمگرم طلا کرنا ایضاً کچلوں جو کھار
سجی نمک سیاہ ابلیت ہو بیر بہوکرمل مساوی سفوف کرکے کھانا فصل ۵ پہچان ہونا امعا کا
جسکو عرف عام میں ناف ٹلنا کہتے ہیں علاج تدبیر مشہور و مفید مالش ناف کی ہے لیکن اگر
نہو سکے یا مفید نہو تو کندر یعنی کھپکنی ایک ماشہ سفوف کرکے چھ ماشہ قند سیاہ اور چھ ماشہ
روغن گاؤ میں ملاکر کھانا مفید ہے ایضاً لیموں کاغذی تراشکر تخم نکالکر سہاگہ بریاں بوزن
ایک ماشہ اس پر لگاکر نیم گرم چوسنا ایضاً نانخواہ زنجبیل کندش مساوی سفوف کرکے و چندان قند سیاہ
اور روغن گاؤ میں ملاکر کھانا ایضاً جوز القی یعنی مینپھل پانی میں پیسکر کف دست و کف پا پر لگانا مفید ہے

## باب تیرھواں امراض گردہ و مثانہ وغیرہ میں

فصل ۱ درد گردہ میں علاج فصد باسلیق در بدرات مفید ہے ایضاً تخم خربزہ نیم کوب
جوش کرکے باضافہ شکر سرخ نیمگرم پینا ایضاً مغز تخم کرفس خارخسک تخم خربزہ پیس کر چھانکر باضافہ
شکر سفید کے روغن گاؤ سے خوشبو کرکے پینا ایضاً نمک کندش باریک کرکے کھانا ایضاً
گل داودی سفید بوزن ایک تولہ پیسکر باضافہ شکر سفید کے پینا ایضاً مغز تخم کرنجوہ سفیدی
تخم مرغ میں حل کرکے لگانا ایضاً برگ تمباکو ضماد کرنا فصل ۲ سنگ اور ریگ گردہ اور مثانہ میں
فائدہ سرخی ریگ کی گردے سے اور سفیدی اُسکی مثانہ سے ہوتی ہے دوسری پہچان یہ ہے کہ
خلش موضع خاص میں معلوم ہو مگر علاج دونو قسم کا یکساں ہے علاج آب ترب شکر سفید کے
ساتھ پینا ایضاً حجر الیہود اور شیرہ تخم کاسنی پینا ایضاً آب تخم گلنتھی شیرہ کاسنی پینا ایضاً
گل داودی سفید خواہ زرد جوش کرکے نیمگرم پینا خواہ سفوف کرکے کھانا ایضاً چوب درخت انگور
جلاکر اُسکا کوئلہ پانی میں گھسکر پینا ایضاً بیخ درخت جیت کو آب بیخ ساٹھی میں پیسکر پینا ایضاً مغز تخم
خربزہ تخم کرفس کے مغز تخم کلتھی جوش کرکے شکر سرخ ملاکر پینا ایضاً مغز تخم خربزہ نانخواہ تخم ترب تخم کرفس

زیرہ سفید مغز بادام تلخ مساوی سفوف کرکے شکر سفید ملا کر کھانا اس بیخ جوشاندہ پرسیاوشان
پینا فصل ۳ حبس بول میں علاج ایک ریشہ زعفران کا احلیل میں رکھنا بالخاصہ دار بول
کرتا ہے ایضاً گل ڈھاک جوش کرکے مثانے پر نطول کرنا ایضاً شورۂ قلمی ناف پر رکھنا
ایضاً روغن بید انجیر شیر گاؤ میں ملا کر پینا ایضاً ریوند چینی شورہ قلمی پھٹکری پانی میں پیسکر
پینا ایضاً استعمال مدرات کرنا فصل ۴ قرحہ گردہ اور مثانہ میں بلا علامت سوزاک ورقرحہ
احلیل کے ریم کا قطرہ بول کے ساتھ یا بدون اُسکے آتا ہے اور اکثر مقام گردہ اور مثانہ کے درد
بھی محسوس ہوتا ہے علاج مغز تخم خرپزہ مغز تخم خیارین مغز تخم کدو شیریں تخم خرفہ نشاستہ گندم
کتیرا رب السوس بیخ انجبار سنگ جراحت بوزن مساوی باریک کرکے گولی بنانا اور بقدر
مناسب کھانے کی مداومت کرنا فصل ۵ ذیابیطس میں اس میں بول پر مور مگس جمع ہوتے
ہیں اور غلبہ تشنگی کا بدون علامت تپ کے ہوتا ہے تفریق اقسام معالجات کی اسکے کتب
مبسوط میں بہت خوب ہیں لیکن چند مجربات اس مختصر میں بھی تحریر ہوتے ہیں
علاج پوست اندرونی درخت گولر سفوف کرکے ہموزن نبات سفید ملا کر ایک تولہ
نہار کھانا بیشتر مفید ہے ایضاً صندل سفید گلنار برگ مغیلاں گل ارمنی تخم کاہو
گردے پر ضماد کرنا ایضاً طباشیر رب السوس تخم خیارین تخم کاہو تخم خرفہ بریاں صندل
سفید ہر ایک ایک جز گشنیز خشک بریاں گل ارمنی نشاستہ کتیرا ہر ایک نیم جز گلنار سماق
صمغ عربی ہر ایک یکنیم جز قرص بنا کر کھانا ایضاً پوست درخت ریٹھا سمندر سوکھ کتیرا
کتھ سفید مساوی سفوف کرکے شہد میں ملا کر کھانا فصل ۶ سلس البول میں اور حالت
خواب میں بول ہو جانا علاج سنگھاڑا اور نبات سفید ہموزن سفوف کرکے کھانا ایضاً کلنجہ سیاہ
ایک جز نانخواہ آدھ جز قند سیاہ ڈیڑھ جز کوٹ کر کھانا ایضاً کو تیل سلسلی کی قند سیاہ کے ساتھ کھانا

ایضاً پوست ہلیلہ پوست بلیلہ آملہ گلنار جفت بلوط گل سرخ مساوی سفوف کرکے روغن
گل میں چرب کر کے سہ چنداں نبات سفید میں قوام کر کے بقدر مناسب کھانا ایضاً
ناگرموتھ تخم ترہ تیزک پودینہ مساوی الوزن سفوف کر کے وقت خواب کے کھانا ایضاً السی
بریاں زرد چوبہ کندر مساوی سفوف کر کے ہم چند شکر ملا کے کھانا فائدہ تقطیر بول اگر
ضعف دافعہ سے ہووے دواحبس بول کی کرنا اور اگر ضعف ماسکہ سے ہووے دو ا سلسل
بول کی کرنا فصل بول الدم میں علاج برگ انار شیریں بیخ انجبار پیسکر شربت انار
ملاکر پینا ایضاً شاخ گوزن سوختہ کتیرا بوزن مساوی آب برگ انار شیریں سے قرص بناکر کھانا

## باب چودھواں امراض اعضائے تناسل میں

فصل سوزاک میں اگرچہ نسخے اس مرض کے ازبس مشہور ہیں الا بنظر مناسب چند نسخے
مجرب تحریر ہوتے ہیں علاج اولا اندری جلاب سفید ہے ص کباب چینی ریوند چینی
دارچینی دانہ الائچی سفید ہر یک ایک جز شورہ قلمی دو جز و نبات سفید چار جز سفوف کر کے
شیر گاو میں مخلوط کر کے پینا اسی طرح شیر گاو اور آب سرد ملاکر بدفعات پینا اور غذا شیر اور
برنج کھانا ایضاً ست سلاجیت سہ چند شہد میں ملاکر کھانا ایضاً دانہ الائچی ماکھان بید
لعاب چینی پیسکر باضافہ شکر خام کے پینا ایضاً دانہ الائچی سفید تخم گندہ بروزہ مساوی
سہ چنداں شکر ملاکر سفوف کھانا ایضاً زیرہ سفید دو جز لوبان سفید ایک جز شکر سفید
تین جز سفوف کر کے کھانا ایضاً بیخ تربہ میں گندہ بروزہ اور شورہ قلمی رکھکر گل حکمت سے
پکا کے پیسکر باضافہ شکر خام کے پینا ایضاً روغن بہروزہ شربت میں ملاکر پینا فصل ۲
آتشک میں اس مرض کی بہت قسمیں ہیں بہرحال خون فاسد ہو جاتا ہے اور ایک حرارت ویسی
لاحق ہو جاتی ہے کہ تدبیر فاسد نہیں کرتی ادویہ حارہ مفید ہوتے ہیں علاج شنگرف مازو عاقرقرحا

اسگند ناگوری موسلی سیاہ موسلی سفید گوکھرو خرد مساوی سفوف کرکے آتش کنار صحرائی
پر ڈالکر تمام بدن پر بخور کرنا اور پھر تو بدفعات اسی طرح کرنے سے ایک ہفتہ میں زائل
ہوتی ہے ایضاً عام مازو شنگرف سہاگہ خام ہر ایک پانچ پانچ ماشے کوٹکر پانی میں ملاکر چار
حصے کرکے چار دفعہ تبغاریق تمام شب بایں حقے پر رکھکر مثل تمباکو کے پینا اور تمام شب بیدار رہنا
صبح کو غسل آب سرد سے کرکے شوربا مرغ اور نان گندم کھاکر سونا اگرچہ گرمی بہت معلوم ہوتی
ہے اور اکثر قے اور اسہال بھی ہوتے ہیں لیکن ایک ہی بار میں قرحے تک خشک ہوجاتے ہیں
ایضاً توتیائے سبز بریاں پوست ہلیلہ کلاں ہلیلہ سیاہ ہر ایک ایک جز خرمہرہ زرد چار جز
عرق لیموں میں تین روز کھرل کرکے بقدر نخود گولی باندھنا اور ایک گولی ہر روز کھانا اور کسی
چیز سے چنداں پرہیز کرنا ایضاً روغن کنجد سفید میں برگ نیم کوفتہ پکاکر روغن صاف کرکے
موم زرد گداخت کرکے سفوف سنگ زیرہ سنگ جراحت کات سفید سیپ کی سوختہ ملاکر مرہم
بناکر لگانا قرحے کو خشک کردیتا ہے فائدہ اس مرض میں اکثر منہ آتا ہے برگ چنبیلی اور پوست
درخت کچنال جوش کرکے مضمضہ کرنے سے دفع ہوتا ہے فصل رفت اور جریان منی میں
علاج گوکھرو کلاں موچرس تال مکھانا الک مغسول گوند ڈھاک مساوی نبات سفید چند
سفوف کرکے ایک تولہ ہر صبح کھانا اس پر شیر گاؤ نیم پاؤ پینا ایضاً برگ ببول شکر سفید مساوی
سفوف کرکے کھانا ایضاً اندرجو تال مکھانا بیج بند تخم سرپالی مغز تخم کنہاچ موچرس گوند
ڈھاک بوزن مساوی سفوف کرکے شکر سفید ہموزن ملاکر کے کھانا ایضاً تولہ سنبھل کی
سیاہ موسلی سفید بہمنین ستاور تخم گزر تخم گندنا تخم پیاز تخم شلجم اندرجو ہر ایک ایک جزو
ثعلب مصری شقاقل مصری نیم جزو سفوف کرکے کنجد سفید مقشر مغز فندق مغز چلغوزہ مغز اخروٹ
ہر ایک جزو نیم کوفتہ کیجئے شہد خالص ایک نیم چند شکر سفید میں قوام کرکے بقدر مناسب کھانا

ایضاً مسکہ میش ظرف جست میں گولی سیسے سے گھسکر گردے پر طلا کرنا ایضاً سیسے کا پترا عضو پر باندھنا

## باب پندرھواں امراض مقعد میں

**فصل ۱** بواسیر میں قسم خونی علاج سرمہ سیاہ ایک جز قند سیاہ نو جز ملا کر گولی بقدر کنار دشتی کے ہر روز کھانا ایضاً کہربا گل مختوم اتیس ہر ایک ایکماشہ سفوف کرکے کھانا ایضاً گشنیز چار جز رسوت ایک جز سفوف کرکے کھانا ایضاً مویز منقہ تخم ایک عدد مرچ سیاہ ایک دانہ باہم پیسکر گولی بناکر کھانا ایضاً رسوت دو جز مسکہ گاؤ چھ جز میں ملاکر کھانا ایضاً روغن موم یا روغن لوبان کھانا قسم ریحی علاج برگ گندنا اور مرچ سیاہ مساوی گولی بناکر کھانا ایضاً معجون مقل کھانا ایضاً مغز تخم نیم تخم بکاین شیرہ برگ مکو میں پیسکر لگانا ایضاً مغز تخم کدو شیریں اور مغز تخم آلو بخارا شیر گوسپند خواہ پانی میں پیسکر مقعد میں لگانا ایضاً زرد چوب رسوت سفیدی تخم مرغ اور روغن گل میں پیسکر لگانا فائدہ مچھلی قسم شور کا سر آگ سے خشک کرکے سفوف کرکے چھڑکنا بالخاصہ مسے کو خشک کرکے گراتا ہے ایضاً روغن چنبیلی اور روغن سرشف اور روغن کنجد سیاہ اور روغن السی ہر ایک دو دو جز ملاکر گندک لوبان ایک ایک جز باریک کرکے اور میعہ سائلہ ایک جز ملاکر آگ پر رکھیں اور قسط تلخ پوست بیخ کبر پوست بیخ کنیر اور اسپند ہر ایک نیم جز سفوف کرکے ملاکر مرہم بناویں اسکے لگانے سے مسے خشک ہوکر گر جاتے ہیں

**فصل ۲** نواسیر میں علاج استخوان پنجۂ شیر گھسکر لگانا ایضاً زرد چوبہ مردار سنگ ہر ایک تین جز روغن گل دو جز موم زرد ایک جز پانی ملاکر پکانا جب پانی نہ رہے مثل مرہم کے ہو جاوے تب لگانا ایضاً شلجم کو پیسکر روغن کنجد میں مثل مرہم کے پکاکر لگانا **فصل ۳** خروج مقعد میں علاج مازو سبز پوست درخت انار جوش کرکے آبدست لینا ایضاً

روغن السی سے چرب کرکے سرمہ اور سفیدہ ارزیز پھلی ببول کی بوزن مساوی باریک کرکے
پتھر کے ٹکڑے پر چھڑک کر دبانا اور اینٹ کوری گرم کرکے دبانا ایضاً عنب الثعلب تین جزو
گل سرخ عدس مقشر و جز آب گشنیز میں پیسکر زردہ تخم مرغ اور روغن کنجد سفید ملاکر لگانا

## باب سولھواں پاؤں کے امراض میں بن ران سے قدم تک

فصل ۱ عرق النسا اور نقرس اور وجع المفاصل میں علاج تنقیہ کرنا قے اور اسہال اور
فصد سے ایضاً افیون ۱/۲ جز زعفران ایک جز مغز بادام خمیری پانچ جز شیر گاؤ پندرہ جزو
باہم پکاکر شیر گرم لگانا اور اگر ممکن ہو تو بندھا رکھنا ایضاً روغن موم لگانا ایضاً چربی
شیر کی روغن بابونہ میں ملاکر لگانا ایضاً پوست بیخ ارنڈ اور پوست بیخ کنگائی برگ آگ
برگ دھتورہ برگ سنبھالو مساوی پیسکر روغن سرشف میں پکاکر لگانا ایضاً مقل پانچ جز
ایلوا دو جزو روغن سرشف میں پکاکر لگانا فائدہ یہی ادویہ کا درد پشت اور درد کمر میں بھی لگانا
مفید ہے فصل ۲ درد ساق اور عقب میں علاج تخم شبت جوش کرکے نطول کرنا ایضاً
افیون ایک جزو قسط تلخ شنگرف ایلوا ہر ایک دو جزو شیرہ ادرک میں پیسکر نیم گرم طلا کرنا
ایضاً پچھنے لگا کے جوک لگانا فصل ۳ زانو کی گرانی اور ٹخنے کی جنبش نہ ہونے میں علاج
گوگل کھانا ایضاً روغن ہے گرم لگانا فصل ۴ دوالی میں کہ رگیں پاؤں کی موٹی اور نمودار
اور منعقد ہو جاتی ہیں اور داء الفیل میں یعنی فیل پاؤں علاج گل خیرو پیسکر سفیدی
تخم مرغ ملاکر لگانا ایضاً بابونہ مرچ سیاہ نرکچور جدوار تخم سوا چوب چینی پانڑنگ چوب نے
برابر پیسکر شہد ملاکر شیر گرم لگانا ایضاً محللات ورم لگانا فصل ۵ عرق مدنی یعنی نارو
میں ہے علاج سرگین کبوتر اور قند سیاہ لگانا ایضاً زنج اور ناگرموتھا لگانا ایضاً مقل اور
بورق یعنی سجی لگانا ایضاً سہاگہ بریاں ایک جزو قند سیاہ ایک جزو ہر روز بوزن نو ماشہ کھانا

ایضاً صبر کھانا اور لگانا فائدہ جب علامت نکلنے کی ہو اگر کافور اور مرچ سیاہ لگائی جاوے تو نہیں نکلتی اور مواد تحلیل ہو جاتا ہے ایضاً اگر حنا ورپیسکر روغن گاؤ ملا کر لگایا جاوے تو کل نکلکر سلسلہ موقوف ہوتا ہے فصل ۶ اکوتہ میں علاج برگ حنا زرد چوبہ عدس بریاں مساوی پانی میں پیسکر لگانا ایضاً مغز تخم ارنڈ شیر بز میں پیسکر لگانا ایضاً گلیم کہنہ سوختہ روغن سرشف میں ملا کر لگانا ایضاً چوب کہنہ تازہ کہ بعد شکست برگ کے رہتی ہے جلا کر روغن بید انجیر میں لگانا ایضاً سپ کا سم سوختہ اور استخوان سوختہ باریک کر کے روغن کنجد سیاہ میں لگانا ایضاً بلادر روغن کنجد میں جلا کر تو تیا بریاں خاکستر سم اسپ مساوی ملا کر کھرل کر کے لگانا ایضاً سندور مردار سنگ پھٹکری کتھہ سفید نمک سنگ مساوی سرکہ خواہ عرق لیموں ملا کر کھرل کر کے روغن سرشف اور شہد ملا کر لگانا فصل ۷ شقاق عقب میں یعنی ایڑی پھٹنا علاج صابون ولائتی پانی میں گھسکر بھرنا ایضاً زیرہ سفیدہ چیپی موم کی مرہم بنا کر لگانا ایضاً مغز تخم بید انجیر پیسکر لگانا ایضاً تخم خشخاش سفید لگانا

## باب ستر ھواں امراض موی اور ناخن میں

فصل ۱ داء الثعلب میں یعنی بال جھڑ جانا علاج چرک گس شیر میش میں ملا کر لگانا ایضاً روغن بیضہ یا زردہ تخم مرغ اور روغن کنجد لگانا ایضاً خاکستر دندان فیل اور شیر میش ملنا ایضاً خاکستر حب الفیل یعنی کالا دانہ پیسکر لگانا ایضاً دندان فیل اور رسوت مساوی گھسکر لگانا ایضاً زہرہ گاؤ لگانا ایضاً آب آملہ سے دھونا فصل ۲ ناخن خشک اور شق ہو جانے میں علاج زرد چوبہ پوست ہلیلہ زرد ظرف آہنی میں گھسکر لگانا ایضاً ہڑتال ورکاکوبجی لگانا ایضاً مسکہ میش یا گوسپند لگا کے سینکنا ایضاً روغن بید انجیر لگا کر چوب آگ جلا کر سینکنا فصل ۳ انقشیع لیستہ میں ناخن کے تلے ورم حار اور درد شدید تپک کے ساتھ ہوتا ہے

اور کبھی ناخن گر جاتا ہے علاج اسپغول بالطے باندھنا ایضاً پنڈول مٹی لگانا ایضاً کلونجی پیسکر
باندھنا اگرچہ درد شدید ہوتا ہے لیکن پکا دیتی ہے ایضاً موم خام روغن بابونہ میں پکا کر
آب برگ حنا یا آب برگ پالک یا آب برگ چولائی تو ذرا بہ زیرہ ملا کر جاوے جب پانی جلجاوے مثل مرہم لگا کر باندھے

## باب اٹھارہواں امراض جلد میں

فصل ۱ کلف میں یعنی جھائیں علاج پھٹکری او کر یا سرکے میں پیسکر لگانا ایضاً زعفران صندل سفید ناگیسر خس پیرج پانی میں پیسکر لگانا ایضاً مغز تخم خرما شیر گاؤ میں پیسکر لگانا ایضاً پوست ترنج نرکچور پانی میں پیسکر لگانا ایضاً شیر گاؤ کے دہنے میں جو کف نکلتا ہے تازہ لگانا
فصل ۲ بہاسی میں علاج جو اسا جوش کرکے منہ دھونا ایضاً مغز تخم خرما کیہں گھسکر لگانا فائدہ پوست درخت نیم پوست درخت سرس پوست درخت انار ہلدی دار ہلد ناگرموتھا لودھ مساوی پیسکر طلا کرنا کلف اور بہاسی کو دفع کرتا ہے فصل ۳ سعفہ میں یعنی گنجہ ہونا علاج پھٹکری چھریلہ سرکے میں پیسکر لگانا ایضاً کمیلا ایک جزو سہاگہ خام نصف جزو روغن تلخ میں ملا کر لگانا ایضاً کونپل ارنڈکی پیسکر چقندر سے تمک ملا کر لگانا ایضاً کچلہ پلاس پاپڑ زیرہ سفید مساوی روغن تلخ میں جلا کر مثل مرہم کے لیکر لگانا ایضاً خردل نیم بریاں سفوف کرکے روغن کنجد میں ملا کر لگانا ایضاً پوست درخت نیم مسور نخود ہر ایک سوختہ یک جزو مردار سنگ توتیا مرچ سیاہ ہر ایک نیم جزو باریک کرکے روغن کنجد سیاہ میں ملا کر لگانا فصل ۴ سبوسہ میں یعنی کسی عضو کی جلد سے یا سر سے مثل بھوسے نکلکے جدا ہونا علاج زہرہ گاؤ روغن شفتہ میں ملا کر لگانا ایضاً برگ کرہل تازہ لگانا ایضاً پیاز دشتی پیسکر شہد ملا کر لگانا ایضاً سنگرہ آملہ پوست ہلیلہ چرک آہن تخم نیل پھٹکری مساوی سرکے میں پیسکر لگانا ایضاً نمک باریک کرکے روغن گل میں ملا کر لگانا فصل ۵ برص لیعنی پھلبہری میں علاج دانہ خشخاس سفید شیر میں پیس کر

پانی میں پیسکر لگانا ایضاً سُم اسپ سوختہ آملہ سوختہ ہر ایک تین جز کمیلہ ایک جز سہاگہ خام نیم جز
روغن تلخ میں مرہم بناکر لگانا فصل ۶ برص اور بہق میں علاج برگ کرنج زردچوبہ ہر ایک ایک جز
سہاگہ دو جز پیسکر لگانا ایضاً تخم ترب زردچوبہ ناگیسر شف دہی میں پیسکر لگانا فصل ۷
شری میں یعنی پتی علاج چرونجی اور گیرو روغن تلخ میں پیسکر لگانا ایضاً نخواہ اور گیرو
سرکہ میں پیسکر لگانا ایضاً تخم خربزہ تخم خیارین اندرجو سرکہ میں پیسکر لگانا ایضاً سکنجبین کو
میں ملاکر پینا فصل ۸ قوبا یعنی داد میں علاج برگ املتاس تازہ ہر روز پانچ چار بار ملنا ایضاً
صندلین اور سہاگہ عرق لیموں میں گھسکر لگانا ایضاً بیخ پالک جو ہی لیموں میں گھسکر لگانا
ایضاً تخم پنواڑ کنجد سیاہ سرشف پیسکر لگانا فصل ۹ خارش میں علاج روغن گاؤ گرم کرکے
پارہ اور موم زرد ملاکر لگانا ایضاً چوک سہاگہ توتیا گھسکر باضافہ روغن تلخ لگانا ایضاً برگ برگد
جلاکر روغن سرشف لگانا ایضاً برگ تازہ حنا برگ تنبول بنگلہ ہر ایک دو جز و سیماب ایک جز صلایہ
کریں جب سیماب مخلوط ہو جاوے تو توتیائے سبز مردار سنگ مرچ سیاہ تخم پنواڑ تخم بکچی سیندور کمیلہ
چوک ہر ایک نیم جز ملاکر کھرل کریں اور روغن گاؤ یکصد یک یا شصت سات جز روغن کنجد سفید
دس جز ملاکر لگایا کریں فائدہ جذام تنبیہاً مکرر اور تصفیۂ خون دوا اور غذا در کار ہے فصل ۱۰
عرق بدبو بدن سے خواہ بغل سے نکلتے ہیں علاج سفیدہ قلعی مازو مساوی گھسکر روغن گل
ملاکر لگانا ایضاً برگ تنبول روغن کنجد سفید میں پکاکر لگانا ایضاً بادنجان جوش کرکے
اسکے پانی سے بدن دھونا ایضاً ناگرموتھا تخم تشبت چرونجی پیسکر لگانا فصل ۱۱ آگ سے خواہ
روغن یا پانی گرم سے جل جانے میں علاج فوراً خون تازہ گوسپند یا سفیدی تخم مرغ کی
لگانا ایضاً روغن السی ور شیر گاؤ یا گوسپند ملاکر برگ منفیل اسمیں جلاکر مثل مرہم کی بناکر لگانا
ایضاً سرشف جلاکر پانی میں پیسکر لگانا ایضاً مغز گھیکوار لگانا ایضاً کلی چونے کی روغن السی

میں حل کرکے مثل مرہم کے لگانا فصل ۱۳ ضربہ اور سقطہ میں علاج ماش مثل ہلیلے کے پکا کر اس سے
سینکنا ایضاً دار ہلد چوب میدہ سجی ہر ایک دو جزو باریک کرکے میدہ گندم تین جز قند سیاہ
ایک جز سفیدہ تخم مرغ اور روغن السی ملا کر لوئی بنا کر سینکنا اور باندھنا ایضاً زردچوبہ
اور چونہ سرکے میں گھسکر نیم گرم ضماد کرنا ایضاً زردچوبہ دار ہلد اصل السوس چوب دیوار گلو ہر یک
نیم کوفتہ اور چھپر کا جھال جنے بھونے جاویں جملہ مساوی دہ چند روغن کنجد سفید اور چہل چند
پانی ملا کر پکاویں جب پانی جل جاوے صاف کرکے روغن لگانا اور اگر زخم ہو اس پہ کپڑا اُسی
روغن سے تر کرکے رکھنا فصل ۱۴ اورام اور دمامیل اور بثورات میں جاننا چاہیے کہ اورام پر
محللات ضماد کرنا خواہ کیڑے سے خون نکالنا کافی ہے اور دمل پر اگر اولاً یہ تدبیرات کافی نہوں
تو پکا کر دواسے خواہ نیشتر سے توڑنا اور مواد نکالکر مندمل و خشک کرنا چاہیے بثورات پر رواد عات
اور محللات کافی ہوتے ہیں علاج محلل برگ مکو تازہ گشنیز خشک لب خیار شنبر لگانا ایضاً گیرو
برگ گلاب گل یا برنہ لگانا ایضاً اسگند ناگوری پیسکر پانی میں تر رکھیں اور دفعات لگایا کریں ورم
سخت تحلیل ہوتا ہے علاج پختگی میں آرد گندم جوار یا بیخ دہی میں پکا کر قدرے نمک ملا کر شیر گرم
لگانا ایضاً اصل السوس تخم السی تخم میتھی آرد جو مساوی شیر گوسپند میں پکا کر لگانا ایضاً گندھک
دو جز آرد جو ایک جز پیسکر نیم گرم لگانا علاج شگفتگی کا بیخ چنبیلی پیسکر شہد ملا کر لگانا ایضاً سہاگہ
خام لگانا ایضاً پیخال کبوتر خواہ کنجشک لگانا ایضاً مقل پانی میں پیسکر نیم گرم لگانا علاج اخراج
مواد اور اندمال میں موم زرد دو جز روغن کنجد سپید چار جز میں گداخت کرکے سنگجراحت مردار سنگ توتیا
رال سفید ہر یک ایک جزو باریک کرکے روغن السی میں ملا کر خوب حل کریں اور چند مرتبہ پانی سے دھو کر لگانا علاج بثورات
صندل سفید شیرہ برگ مکو پانی میں گھسکر لگانا ایضاً مردار سنگ سوختہ صندل سفید لگانا ایضاً کافور روغن لگانا

## باب اُنیسواں امراض میں خاص مردوں کے

فصل ا ورم اور ورم خصیہ میں علاج دموی میں تنقیہ خون کرنا ایضاً کتیرا آرد بو لعاب بیغول روغن گل ملا کر لگانا ایضاً جوزالقی پانی میں پیسکر لگانا ایضاً بیخ حنظل کرنا ایضاً گل نیسو جوش کرکے نطول کرنا اور باندھنا ایضاً برگ جیت جوش کرکے باندھنا فصل ۲ فتق میں علاج بیخ اور برشف پیسکر نیم گرم ملا کرنا ایضاً پوست بیخ ارنڈ اور زنجبیل لگانا ایضاً دانہ میتھا اور تخم شبت یعنی سویا اور گل بابونہ لگانا ایضاً برگ تمباکو سینہ نیم گرم باندھنا فصل ۳ اماس قضیب میں علاج برگ مغیل اور برگ کتارا اور برگ انار پیسکر سرد لگانا ایضاً مازو اور ریوت پیسکر لگانا ایضاً چھالیا اور صندل سفید لگانا فصل ۴ خارش اور زخمہائے خصیہ اور قضیب میں علاج مردار سنگ کو روغن گاؤ میں چوب نیم سے گھسکر لگانا ایضاً ہلیلہ سیاہ اور ریوت پیسکر کافور اور روغن گل ملا کر لگانا فصل ۵ قرحہ اعضائے مذکورہ اور احلیل میں علاج برگ نیم روغن کنجد سفید میں پکا کر روغن صاف کرکے اُسمیں موم سفید گداخت کرکے مرہم لگانا اور احلیل میں ٹپکانا فصل ۶ سرعت انزال اور کثرت احتلام میں علاج خبث الحدید کو سرکہ خالص میں سات بار بجھا کر پائیں اور ثمر نرم مغیل مغز تخم تمر ہندی مقشر مساوی الوزن سفوف کرکے ہمچند نبات سفید ملا کر کھانا ایضاً گوند ببول سفوف کرکے برابر شکر ملا کر کھانا ایضاً تخم ریحان سفوف کرکے برابر قند سیاہ ملا کر کھانا فائدہ سینتھوا سیسے کا پتر کرکے پر باندھنا اور سوتے وقت پانی کا کھانا مفید ہے

## باب بیسواں امراض میں مخصوص عورتوں سے

فصل ۱ ورم پستان میں علاج دموی میں فصد کرنا اور کپڑے لگانا اور جملہ اقسام میں اگر سبب اور علت بھی شیر گوسپند میں پیسکر لگانا ایضاً برگ نیم اور برگ لکاش سے سینکنا اور باندھنا ایضاً برگ گل عباس اور برگ مکو پیسکر لگانا ایضاً اکلیل الملک اور ریوت شیر و برگ مکوے تازہ میں پیسکر لگانا ایضاً کاہو سرکے میں پیسکر لگانا ایضاً اسبغول سرکے میں پیسکر لگانا

فصل ۲ قلت شیر میں علاج ستاور شیر گاؤ میں پیکر شکر سفید ملا کر پینا ایضاً زیرہ سفید برنج
ساٹھی دودھ میں پکا کر کھانا ایضاً زیرہ سفید نانخواہ نمک سنگ ابوزن مساوی سفوف
کر کے دہی میں ملا کر کھانا ایضاً اجمود انیسون پوزیدان بادیان تخم سویا برابر سفوف
کر کے شہد ملا کر بقدر مناسب کھانا فصل ۳ پر سوت میں کہ مشہور ہے بعد ولادت کے اکثر ہوتا ہے
علاج ست لوبان ایک ماشہ مشک ۲ سرخ ہر روز ایک ہفتے تک کھانا ایضاً ناگیر ایک جز
مرچ سیاہ دو جز و شیرہ ادرک میں گولی بنا کر کھانا ایضاً لوبان اجمود دارچینی مساوی
سفوف کر کے ہم چند شکر سرخ ملا کر کھانا ایضاً کندر کچھ چھوارہ ہر ایک ایک جز مشک نیم جز
سفوف کر کے شہد ملا کے کھانا ایضاً فلفل سیاہ زنجبیل ہر ایک تخم دھتورہ نیم سفوف کر کے
گولی بقدر ایک سرخ کے بنا کر کھانا فصل ۴ اجرائے رطوبت سفید رحم سے علاج پہلی بچہ کیلے
کی شیرہ آملہ اور شکر ملا کر بطور حلوا پکا کر کھانا ایضاً تخم خرفہ پوست درخت انار پوست درخت انبہ
تخم کنوچہ مساوی سفوف کر کے شکر ملا کر کھانا فصل ۵ کثرت حیض میں علاج کنار دشتی سفوف
کر کے شکر اور گھی ملا کر بطور حلوے کے پکا کر کھانا ایضاً کہربا میں مساوی سفوف کر کے زردۂ
تخم مرغ نیم برشت میں ملا کر کھانا فصل ۶ انسداد اور قلت حیض میں علاج اسپند چوب گنجد سیاہ
جوش کر کے یا بارتنگ جوش کر کے پینا ایضاً بھیٹھ یا ترنگ سرخ کنکول ہر ایک جز اجمود بادیان
دانہ الائچی کلاں ست ... مصطگی ہر ایک نیم جز و سفوف کر کے دو چند شہد ملا کر بقدر مناسب کھانا

## مقالہ ساتواں بیان حمیات یعنی تپ میں

ہر چند جو مقالہ اول کے پہلے فصل میں بیان علامات اخلاط کا موجود ہے اس سے تشخیص سبب تپ کا دریافت
کرنا اور مقالہ پانچویں سے معدلات اور منضجات اور مسہلات مستخرج کر کے معالجہ تپ کا ہو سکتا ہے
لیکن توضیحاً و تسہیلاً اس مقام میں کچھ اور بھی لکھا جاتا ہے جاننا چاہیے کہ تپ ایک گرمی ہے کہ اول

دل میں پیدا ہوکر تمام بدن میں منتشر ہوتی ہے اور اقسام اسکے بہت ہیں اس مختصر میں گنجائش
کہاں الا بقدر ضرورت تحریر کرنا پڑا حمی یوم بدون کسی مادہ کے اسباب خارجی سے مثل حرارت
آفتاب و برودت پانی اور اغراض نفسانیہ و بدنیہ کے پیدا ہوتی ہے علاج اس میں ف
تعدیل کفایت کرتی ہے گرم میں اجزائے سرد اور سرد میں اجزائے گرم کھلانا پلانا اور اگر
غم سے ہو اسباب فرحت کے اور اگر شادی سے ہو اسباب غم اور تفکر کے مہیا کرنا اور اگر کثرت
اسہال سے ہو تو قابضات کا استعمال کرنا ضماد اور اکلا اور اسی طرح جو سبب ہو اسکا دفع
کرنا چاہیے اور اکثر یہ تپ ایک روز یا دو روز میں بلا معالجہ دفع ہوجاتی ہے حمی غلطی جو تغیر
اخلاط سے پیدا ہوتی ہے اور تشخیص اسکی علامات متذکرہ بالا سے کرنا چاہیے اگر یہ تعدیل سے
دفع نہ ہووے تو حاجت تنقیئے کی ہوتی ہے قواعد تنقیئے کے معہ مسہلات ہر خلط کے اوپر بیان
ہوچکے ہیں تپ لازمہ میں بروز ہشتم و دہم و دوازدہم و شانزدہم و نوزدہم و بست و دوم و بست و سوم
و بست و پنجم و بست و ششم و بست و نہم و سی و دوم و سی و سوم و سی و پنجم و سی و ششم و سی و ہشتم و سی و نہم
استعمال مسہل کا کریں اور تپ نائبہ میں بروز نوبت مسہل دینا منع ہے جو راحت کا دن پڑے
اس میں مسہل دیں تپ دموی یہ تپ برابر لاحق رہتا ہے اگر صفرا شامل ہوتا ہے تو ایک روز
اور اگر سودا شامل ہوتا ہے تو دو روز درمیان دیکر شدت کرتی ہے علاج بہترین تدبیر اخراج
خون کا ہے بقدر مناسب اندام داہنے ہاتھ سے اور مبردات خون مثل آب جو اور کشنیز اور
آملہ اور صندل سفید و عناب و نیلوفر ساتھ آلو بخارا یا تمر ہندی یا انار ترش کے باضافہ
شیرینی قلیل کے پلانا اور اجزائے باردہ سے لخلخہ بناکر سونگھانا اور مکان سرد میں رہنا
اور کپڑا عرق گلاب میں تر کرکے مقام دل پر رکھنا تپ صفراوی اگرچہ یہ تپ اکثر
خفیف لاحق رہتے ہے مگر ایک روز درمیان دیکر ضرور شدت کرتی ہے اور بیشتر اس

تپ میں کسی وقت لرزہ بھی ہوتا ہے علاج شیرۂ تخم خیارین اور تخم کاسنی اور تخم خرفہ اور تخم کاہو
اور تخم پالک اور لعاب بہدانہ اور برگ گاؤزبان اور اسپغول اور زلال تمر ہندی اور آلو بخارا
اور آب لیموں اور آب انار ترش اور شربت نیلوفر اور شربت بنفشہ اور سکنجبین سادہ اور سکنجبین
بزوری بارد اور عرق گلاب اور عرق کیوڑہ اور عرق بید مشک ان اجزاء سے دو چار بمقدار
مناسب عمر مریض اور شدت اور خفت تپ کے پلانا اور اگر کوئی شربت نہ ہو تو نبات سفید ملانا
چاہیئے اور اجزائے سرد دل و جگر اور پیشانی اور اطراف پر لگانا اور سونگھانا اور پاشویہ سے
عرق بدن کا نکالنا تپ بلغمی یہ تپ ہر وقت لاحق رہتا ہے مگر غالب شامل ہونے دوسری
خلط کے ہر روز نوبت شدت کرتی ہے اور مریض کو سستی اور سکوت زیادہ رہتا ہے
علاج تخم کاسنی اور بیخ کاسنی بادیان انیسون بیخ اذخر اصل السوس عنب الثعلب گلو سبز
مویز منقی انجیر عناب زنجبیل کلان پیپلا مول ان میں سے چند اجزا بقدر مناسب خیساندہ
اور جوشاندہ کرکے شکر سرخ خواہ گلقند آفتابی کے ساتھ پلانا ایضاً حب الشفا ایضاً تا لبسا
دوران بحالت زیادہ ایام لاحق رہتے تپ کے کھلانا ایضاً گلو تازہ صندل سرخ پوست اندرونی
درخت نیم کہنہ خرما شکر سرخ بوزن مساوی جوش اور صاف کرکے پلانا تپ سوداوی
یہ تپ اکثر چوتھے روز شدت کرتی ہے اور لرزہ بھی کبھی عرصے تک ہوتا ہے علاج اجوائن
دیسی کلونجی بادیان بیخ بادیان بادرنجبویہ برگ شاہترہ اصل السوس سپستان آلو بخارا
برگ بنفشہ برگ گاؤزبان بمقدار مناسب جوش اور صاف کرکے ساتھ شکر سرخ کے پلانا ایضاً
ماء القرعہ یا آب برگ کاسنی مروق سکنجبین سادہ خواہ بزوری بارد ملا کر پلانا فائدہ جب تپ
مرکب کسی خلط سے ہووے تب دوا میں بھی رعایت ترکیب کی کرنا چاہیئے اور غذا میں رعایت خلط
کی ملحوظ رکھنا چاہیئے فائدہ تپ تجاری اور چوتھیا ان میں یہ دوائیں اکثر مفید پائی گئیں

صفتہ گھونگھا آگ میں جلاکر خاکستر اسکی بقدر دو سرخ مریض جوان کو بنگلہ پانی میں کھلا
اور نابالغ کو اس سے کم ایضاً گھوڑ بیکا بیر بقدر ایک نخود برگ تازہ نیم دو نیم عدد قند س
کہنہ دو ماشہ باہم پیسکر دو گولی کرنا ایک قبل آنے تپ کے دوسری آنے پر کھلانا ایضاً برگ چ
سیاہ پان کنکیر سے فلفل گرد بعدد مساوی پیسکر بقدر دانہ مونگ کے گولی بنانا اور ایک ایک
صبح وشام کھلاتے رہنا ایضاً سمندر پھل مرچ سیاہ برگ تلسی خشک نبات سفید بوز
مساوی سفوف کرکے بقدر ایک ماشہ خواہ کم وبیش کھلانا ایضاً پھٹکری نبات سف
بوزن مساوی سفوف کرکے دو ماشے تک کھلانا مگر پھٹکری بعد وزن کے بریاں کیجا
تپ چیچک اسکو ہندی میں بس پھوٹک کہتے ہیں چونکہ اس مرض میں اکثر اطفال
مرجاتے ہیں اور بظاہر دیکھنا اسکا کریہ ہے لہذا طبیبوں کے کنارہ کرنے سے یہ بات مشہ
ہولئی کہ اس مرض میں دوا نہ کرنی چاہیئے حالانکہ دوا سے فائدہ ممکن ہے اور نقصان غ
متصور علامت اسکی قبل ظہور دانوں کے تپ شدید سرعت نبض تنگی دم ساتھ توا
کے اور بیہوشی اور ہذیان اور کرب ہے علاج شروع میں عرق عناب پلانا اور دال مسو
کی کھلانا اور پھوٹنے پر خوب کلاں ڈالنا اور برگ بنفشہ اور تخم خطمی اور سبوس گندم جوش
کرکے بخور کرنا اور جب دانہ نکلنا شروع ہو جاوے سرمہ سیاہ عرق گلاب میں گھسکر آنکھ میں
لگانا اور جب دانے نکل آویں سرمہ سیاہ کافور آب گشنیز تازہ یا خشک میں پیسکر ہر ساعت آنکھ
ٹپکانا تاکہ آنکھیں صدمے سے محفوظ رہیں اور گشنیز خشک اور صندل سفید پانی میں گھسک
حلق میں بار بار ٹپکانا تاکہ آفت دانوں سے حلق محفوظ رہے اور جب دانے ٹوٹ جاویں یا ترولید
ہو جاویں تب سم الاخوین اور زرور سفوف باریک کرکے چھڑکیں خواہ گل ملتانی اور سوت باریک
کرکے چھڑکیں اور نمک خوردنی پانی میں گھولکر کپڑا ترکرکے خشک کریں اسکو بدن پر ڈالے رہیں

اور اونٹ کی مینگنی اور استخوان گوسپند سوختہ اور بیخ نے اور مغز تخم خربزہ پانی میں پیسکر
دانوں کے داغ پر لگانا داغوں کو خشک کرتا ہے اور جب دانوں میں رطوبت نہ رہے تب بدن پر روغن
مناسب لگانا اور بعد جدا ہونے خشک پپڑی کے ریشہ خطمی اور برگ کنار صحرائی اور بابونہ
بنفشہ نیم کوفتہ پانی میں جوش کر کے غسل دینا اور چند روز استعمال تبریدات مثل لعاب برگ
گاؤزبان اور شربت انار شیریں اور عرق کیوڑہ بشرط محسوس ہونے گرمی کے مناسب ہے تپ دق
یہ تپ ابتدا میں ایسی خفیف اور گاہے ظاہر اور گاہے مخفی ہوتی ہے کہ پہچاننا اسکا دشوار
ہوتا ہے اور اکثر غم اور تفکر سے پیدا ہوتی ہے اور بعد غذا کے مشتعل ہونا بھی علامت ہے
علاج مکان سرد میں رہنا اور خوشی کے سامان مہیا رہنا اور تبریدات خفیف اور مفرحات
استعمال کرنا اور جن چیزوں سے تحریک نزلہ اور کھانسی کی ہوتی ہے پرہیز کرنا چاہیئے اور
دودھ آدمی کا اور گدھی کا نہایت مفید ہے اور دودھ گھوڑی کا بھی فائدہ کرتا ہے اور یہ عرق
اکثر مفید ہوتا ہے بلکہ دو تین مرتبہ اس سے بالکل مرض دفع ہو گیا ہے صفت کدو دراز تراشیدہ پختہ
تراشیدہ ہر ایک سولہ جز برگ کاسنی برگ خرفہ برگ کاہو ہر ایک آٹھ جز اور اگر برگ میسر ہو تخم
لکھے تین جز گلوئے تازہ نیم کوفتہ پوست اندرونی درخت کچنال بیخ کاسنی نیم کوفتہ ہر ایک چار جز
تالیس برگ گاؤزبان برگ بنفشہ گل نیلوفر برگ جھاؤ خس آملہ تخم برآوردہ ہر ایک تین جز
برادہ صندل سفید برادہ صندل سرخ گل سرخ چوب نیم کوفتہ ہر ایک دو جز بقدر پنجگونہ مجموع
اجزا کے آب دریا میں چار پہر تر کر کے برابر مجموع دوا کے دودھ بکری کا خواہ گائے کا ملا کر بقدر
آب دریا کے عرق کھینچیں اور بقدر مناسب پلایا کریں تنہا خواہ قرص طباشیر یا قرص کافور کے ساتھ

## مقالہ آٹھواں بیان سمیات اور اسکے علاج میں

جاننا چاہیئے کہ بعض لوگ کھانا سمیات کا بامید منفعت کے اختیار کرتے ہیں اس سبب

کہ بتدریج بڑھانیسے عادت ہوجاتی ہے مضرت محسوس نہیں ہوتی فائدہ بعض سمیات گرم

کہ شدت حرارت سے روح کو کہ موجب حیات کی ہے تحلیل کردیتے ہیں اور بعضے امحذر کہ

کھیے حس و حرکت کردیتے ہیں اور بعضے مسدود کہ منافذ روح میں سدہ ڈال دیتے ہیں

علامات زہر کی سوزش معدہ اور اعضائے اندرونی کی اور شدت تشنگی اور خشکی دہن

اور منخرین کی ہے علاج قے کرنا اور روغن گل اور بنفشہ اور خیار اور کاہو اور صندل

کافور اور گلاب معدے اور جگر پر طلا کرنا اور روغن بادام اور شیر گاؤ اور جغرات پینا

قرص کافور کھانا علامات زہر بارد کی نوم بے اختیاری اور گرانی اعضا اور خلاف علا

حرارت کی ہیں علاج شراب کہنہ شیر گوسپند یا گاؤ میں ملا کر پینا اور تریاق اربعہ کھانا

پودینہ اور مرچ سیاہ اور عاقرقرحا اور قسط شیریں مساوی شہد میں ملا کر کھانا فائدہ

کو مطلقاً خواب چاہیئے اور رفع کرنا اور کوشش اور تفحص اس امر میں کہ کون سم ہے تاکہ معا

خاص اسکا ہووے اور یہ امر اکثر رنگ اور بوئے دہن اور قے سے دریافت ہوتا ہے فصل

اکثر سمیات معدنی میں نیچ خام علامات اسکی درد شکم اور اسہال خون اور گرانی زبان کی

تا اکثر اعضائے اندرونی کا علاج برگ اور بیخ ترب اور تخم شبت جوش کرکے شہد و نمک ملا کر

پینا اور قے کرنا ایضاً روغن گل شیر گاؤ میں ملا کر پینا کہ قے یا اسہال سے خارج ہوجا

اور مضرت اسکی باقی نہ رہے اور اگر پارہ کانمیں پڑ جاوے تو کانمیں درد شدید اور اختلاط عقل

ہوگا تدبیر یہ ہے کہ روغن گرم کانمیں ٹپکا کر کندش وغیرہ سے عطسہ دیں اگر اس سے دفع نہو را

کی سلائی کانمیں ڈالکر پھیریں کہ اس میں لپٹ آویگا شنگرف علامات اور تدبیر اسکی مثل

ہے سنکھیا علامات اسکی بدحواسی اور سکوت اور خشکی زبان اور خواب مثل سکتے کے اور قولنج اور

خناق ہے علاج لعاب اسپغول اور بہدانہ اور جغرات اور گلاب پینا اور قرص کافور کھانا

امات اسکی درد شکم اور قحط لیغ اور دشواری بول اور آماس ہیں علاج قے کرنا مقیات سے
ل ترب اور شبت اور بورے کے اور جوارش سفرجلی مسہل کھانا اور جن چیزوں سے اسہال
اور راہو استعمال کرنا زنگار اور ہرتال اور نورا علامات انکی درد شکم اور امعا اور شواری
ل و اسہال خون اور خناق اور غشی اور برودت اطرف اور اکثر بول کے ساتھ ان چیزونکا
نا علاج تخم السی اور حب جیر اور تخم خبازی جوش کرکے شہد ملا کے قے کرنا اور دودہ اور
بات اور شوربا ہائے مرغن پینا برادہ آہن علامات درد شکم اور درد سر اور خشکی دہن
شوربائے مرغن اور دودہ اور روغن اور لعابات پینا اور مزلقات کے ساتھ مسہل کرنا
اس قوی تر سمیات ہے فورًا اعضائے اندرونی قطع ہو کے قے سے نکلنے لگتے ہیں اور
علاج پذیر نہیں ہے فصل ۲ سمیات نباتی میں بیش یعنی بچھناگ بدترین سمیات سے ہے
مات اسکی خشکی لب و زبان اور حدوث غشی اور دوار علاج قے کرنا اشیائے مذکورہ بالا سے
یا قات کھانا اور خاص تریاق اسکا پوست بیخ کبر ہے یتوعات یعنی شیر آک اور زقوم کا
ل اسکی قاتل ہیں کثرت اسہال سے علاج شیر اور روغن گاؤ اور مسکہ اور لعاب بہدانہ وغیرہ
و پینا بعد اسکے قرص طباشیر قابض اور قرص کہربا اور رب سیب کھانا مفید ہے بلادر
بھلاواں علامات اسکی ورم فم معدہ اور امعا اور بثورات اور آبلہ لب اور دہن اور تنگی
ور اکثر آماس ظاہر بدن علاج روغن کنجد آب گرم میں ملا کے قی کرنا اسکے بعد مغز چیزیں
نا اور سرد پانی سے نہانا اور فادزہر خاص اسکا مغز اخروٹ ہے خربق سیاہ و غاریقون
یاہ تربد زرد و سیاہ علامات انکی کثرت اسہال اور تشنج اور خناق اور خفقان اور سوزش زبان
ہے علاج قی کرنا اور ادویہ سرد پینا اور کھانا افیون علامات اسکی خواب مثل غشی کی اور ہچکی اور
ن چشم اور درد بدن اور درد سر علاج قی کرنا پھٹکری پیسکر اور مغز پنبہ دانہ اور پینا اور ہینگ

کمیابی کے سنہ ضرور جو نسخہ طیاری اسکی دشوار ہوتی ہے لہذا ابتداً بکتب صحیحہ اور تجربہ بعد
صحت تمام بدرستی اوزان اور اندراج ان ادویہ کے جو بطریق بدل بجائے اجزائے کمیاب کے
کہ داخل ترکیب ہو سکتی تھیں اور بعد عدم فقدان دوا یا کسکے خشک نکلنے سے مزاج اصلی نسخہ کا تبدیل
نہیں ہوتا چند نسخے جو بیشتر بکار آمد ہیں اس مقالہ میں تحریر ہوتے ہیں نوشدارو سادہ
تقویت باہ اور معدہ اور اعضائے رئیسہ کی اور دفع خفقان کو اور بدن کو خوش رنگ اور دہن کو
خوشبو کرے اور طیاری سے بعد چالیس روز کے استعمال کرنا چاہئے خواہ قبل طعام یا بعد طعام
کے اور قوت اسکی دو سال تک قائم رہتی ہے صن آملہ مقشر تخم برآوردہ شیر گاؤ میں آٹھ پہر تک
تر کر کے صاف کریں اور اس قدر پانی ملا کے پکاویں کہ تمام پانی جذب ہو جائے تب ملکر صاف کریں
کہ ریشے اسکے سب دفع ہو جاویں اسمیں ہموزن شکر سفید اور ہموزن اسکے شہد کف گرفتہ ملا کر قوام
کریں اس پر گلسرخ تاگر موتھا لونگ مصطگی رومی سگند بالا جٹا مانسی دانہ الائچی سفید سنبل
کہ مجموع شہد کا سوم حصہ ہو ملاویں انوشدارو سے لولوئی مفرح اور مقوی قلب دافع خفقان
اور حمیات حارہ صن مروارید ناسفتہ سنگ یشب ایک ایک جز تین روز تک عرق کیوڑہ اور
گلاب میں صلایہ کر کے عود خام طباشیر سنبل الطیب دو جز سفوف کر کے ابریشم خام یک
دو چنداں شیرہ آملہ تازہ میں ساتھ قند سفید کے کہ سہ چنداں مجموع ہو بدستور طیار کریں ایارج
مواد سوداوی کو خارج کرے اور اقسام دردسر اور درد گوش اور دوار اور ثقل سمع اور فالج اور رعشہ اور لقوہ
اور بہق اور برص اور جذام کو مفید ہے صن شحم حنظل غاریقون سقمونیا پانچ پانچ جز افتیمون
مقل انیسون تج مرچ سیاہ زنجبیل اسطوخودوس گلسرخ بادرنجبویہ تین تین جز چھ چھ پوست
ترنج برگ گاؤزبان دو دو جز سفوف کر کے دو چنداں شہد خالص میں ملاویں بعد چالیس روز
کے استعمال کریں خوراک چھ ماشے سے ایک تولہ تک اطریفل اسطوخودوسی کہ امراض دماغی

وق سدر اور ہچکی اور عسر بول لاحق رہتا ہے بہترین تدبیر عضو ماؤف کا کاٹنا ہے اگر ممکن ہو ورنہ
اخراج مواد سمیہ جیسا اوپر مذکور ہوا اور تریاق کبیر اور تریاق افاعی کھانا اور مار سیاہ وغیرہ جو اس
ملک میں بیشتر ہیں انکے کاٹنے سے بھی غش ہوتا ہے اور عضو ماؤف ورم کرتا ہے دوا پلانے اور
لگانے سے انکا زہر زائل ہوتا ہے حتی کہ خود بخود بھی زائل ہو جاتا ہے جسکو عوام تاثیر افسون کی
جانتے ہیں اور نہیں دیکھتے کہ لرزہ وغیرہ عوارض کیسے وقت پر زائل ہو جاتے ہیں علاج تخم لیموں
کاغذی سات عدد پانی میں پیسکر پینا اور لگانا مجرب ہے اور ہینگ کو شراب میں گھولکر لگانا ایضاً
مہرہ جو سانپ اور غوک کے سر پر مثل سنگ سیاہ کے نکلتا ہے زخم پر رکھنے سے سب زہر کھینچ
لیتا ہے اور دودھ میں قے الٹنے سے اس زہر سے صاف ہو جاتا ہے عقرب اسکے بھی اقسام ہیں اسکی
بعض کی بیانتک ہے کہ سنگ خاکستر ہو جاتا ہے اور جسم حیوان کا پانی ہو جاتا ہے اور درخت میں
خشک جاتی ہے اور بدترین اقسام جرارہ ہے کہ وقت چلنے کے ڈالی چلتا ہے علامات اسکی حرقت
شدید زخم کی اور ترقی کرنا اسکا دوسرا اعضا کی طرف اور سردی اطراف اور اکثر سوزش و خفقان
اور استرخائے بدن علاج تدابیر بالا سے اخراج مواد کرنا اور وہی عقرب اگر ہاتھ آئے کچلکر عضو
ماؤف پر رکھنا اور موش اور مینڈک زندہ پھاڑ کر باندھنا اور انجیر خام اور السی پیسکر لگانا اور
ہینگ لگانا اور برگ کپاس پیسکر روغن گاؤ ملاکر لگانا فائدہ ہے باقی حیوان شعر کہ جنکے نیش خواہ لعاب سے
عضو ماؤف پر ورم خواہ آبلے نمودار ہوتے ہیں اشیائے ترش زخم پر لگانا مفید ہے شیر کی
مونچھ کا بال بدترین سمیات سے ہے کہ رطوبت پائی ہوئی شاخیں اسمیں نکل آتی ہیں اور رقیہ موی
مجروح ہو جاتی ہے اور احشا میں خلیدگی معلوم ہوتی ہے اگر فوراً جگر خام گوسپند کا کھاکر قے کیجاوے تو بجنسہ نکلتا ہے

## مقالہ نواں ادویۂ مرکبۂ تراکیب یونانیہ میں

واضح ہو کہ اکثر غلطی کاتبوں سے ادویہ مرکبہ میں نہایت تجاوز اور تفاوت واقع ہوتا ہے بالعوض اجزائے

پانیمیں گھولکر پینا اور آب برگ و بیخ کرنبوا کا پینا اور کاغذ سفید پانیمیں گھولکر پینا اور نزش
چیزیں کھانا جوز ماثل یعنے دھتورا اگرچہ اسکی چوب و برگ میں بھی زہر قلیل ہے لیکن تخم اس کا
بوزن یک نیم تولہ کے سم قاتل ہے علامات اُسکی سرخی چشم اور تاریکی نظر اور دوار اور سبات
اور عرق سرد اور بیہوشی علاج قے کرنا روغن کنجد اور آب گرم سے اور اشیائے سرد کھانا اور شیرہ
با سرکہ کہ صعتر اور انجدان اور فودنج اس میں جوش کیا جاوے پینا اور فادزہر خاص اُسکا پنبہ
یعنے کپاس ہے مقابل تخم کے تخم اور برگ کے اور چوب کے چوب فصل زہر حیوانات میں جاننا چاہیئے کہ
بعض حیوان کا تمام جسم سمی ہے لیکن دانت اور ناخن اور نیش سب حیوان میں سم ہے یہانتک کہ
آدمی کے دانت اور ناخن میں بھی سم ہے مگر اثر انکا باعتبار حجم مسموم کے ظاہر ہوتا ہے چنانچہ
بعضے کو زہر سانپ اور عقرب کا بھی اثر نہیں کرتا اور زہر و نمیں بھی تفاوت ہے بعضو نکا اثر
فوراً تمام جسم کو پہنچتا ہے مثل سانپ کی اور بعض کا عضو خاص میں مثل زنبور کی اور
بعض سم عرصے سے ظاہر ہوتا ہے مثل کاٹنے سگ دیوانہ کے علاج کلی انکے عضو مؤف کے اوپر
باندھنا مستحکم اگر ممکن ہو اور فوراً عضو مؤف پر حجامت مع الشرط کرنا اور پچھنے لگا کے ادویہ مفرحہ
لگا کر مواد سمیہ بہانا لیکن حجام کو چاہیئے کہ سرکہ اور روغن سے مضمضہ کرکے شاخ چوسے تاکہ
اثر سم سے محفوظ رہے اور پیخال باز یا کبوتر یا بط کا لگانا اور خاکستر چوب انجیر کی لگانا یا ہینگ
کو سرکہ میں پیسکر لگانا یا انجیر بستانی خواہ دشتی کا دودہ لگانا اور تریاقات کھانا اور انیسون
اسطوخودوس نانخواہ جند بیدستر مقل زنجبیل شہد میں ملاکر کھانا اور فادزہر کھانا اور لگانا
سانپ اسکے کئی اقسام ہیں بدترین اسکا افعی جسکے کاٹنے سے سوء تنفس اور رعشہ اور غشی ہوتی
ہے اور بیشتر اُسی غشی میں مسموم ہلاک ہوتا ہے اور اگر غشی سے افاقہ ہو تو عضو مؤف میں سوزش
اور اس سے خون ریم جاری ہوتا ہے اور دوسرے اعضا تک بڑھتا جاتا ہے اور

اور جالے کو مفید ہے ص پوست ہلیلہ کابلی پوست بلیلہ آملہ خشک تخم برآوردہ ایک ایک جز
سطوخودوس گل بنفشہ دو دو جز افتیمون انیسون بادرنجبویہ شیطرج ہندی ایک نیم جز سفوف
کرکے سہ چنداں شہد خالص کف گرفتہ مقوم میں ملا دیں اطریفل گشنیزی سدر اور آنکھ
اور کان کے درد کو جو انجرے اور نزلے سے ہو اور ضعف بصر رطوبی اور ہر قسم بواسیر کو مفید ہے
ص پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ پوست بلیلہ گشنیز خشک جملہ مساوی
سفوف کرکے روغن بادام خواہ روغن گاؤ میں چرب کرکے سہ چند شہد کف گرفتہ میں ملا
رکھیں بعد دو مہینہ کے استعمال کریں نو ماشہ سے ایک تولہ تک باسلیقون دافع سیلان
اشک اور ناخنہ اور پھولی اور مفید ابتدائے نزول آب اور ضعف بصر کو ہے ص کف دریا
سنگ بصری ساذج ہندی زرد چوبہ ایک ایک جز قرنفل صبر نوسادر ربع ربع جز سرمہ سفید
نصف جز سرمہ سا کرکے آب پوست ہلیلہ زرد میں شیاف بنا رکھیں بوقت حاجت پانی
میں خواہ آب برگ نکو میں گھسکر آنکھ میں لگائیں برشعثا کہ فی الحال بلفظ برش کے معروف
ہے یعنی برالساعۃ اور ترکیب حکمائے قدیم کی ہے زکام اور نزلہ اور تیرگی چشم اور دوار اور آواز
گوش اور لقوہ اور فالج اور رعشہ اور صرعہ اور سبات اور نسیان اور مالیخولیا اور ہذیان
اور ضعف اعصاب اور استرخائے لثہ اور بلادت ذہن اور گندگی دہن اور سیلان لعاب
دہن اور سعال اور نزف دم اور اوجاع بلغمی اور ضعف معدہ اور جگر اور انواع استسقا اور
سرعت انزال کو مفید اور فادزہر سموم کا ہے ص فلفل سیاہ فلفل سفید بزرالبنج ہر ایک
چار جز افیون مصری دو جز زعفران ایک جز سنبل الطیب عاقرقرحا فرفیون ربع جز جملہ سفوف
کرکے سہ چنداں شہد میں قوام کریں اور تین مہینے جو میں رکھکر استعمال کریں خوراک دو سرخ ایک ماشہ
تک قوت اسکی پانچ برس تک باقی رہتی ہے بلکہ بدن کو خوش رنگ اور نرم کرے ص

صندل زعفران اگر تگر خس مساوی سفوف کرکے چہرو نجی اور میدہ گندم سب کو پانی میں
پیس کر اور روغن خوشبو ملا کر استعمال کریں تریاق اربعہ تالیف حکیم اندروماخس کی ہے
محلل ریاح غلیظ اور مصلح جگر اور طحال اور مفتح سدہ ہے اور دافع زہر سموم حیوانات اور مدر
فضلات اور مخرج جنین میت اور نافع صرع اور خفقان اور جمیع امراض باردہ ص حب الغار
جنطیانا مصاف زراوند طویل خواہ زراوند مدحرج مساوی الوزن سفوف کرکے سہ چنداں
شہد کف گرفتہ میں ملا دیں خوراک ایک ماشے سے چار ماشے تک اور اگر ایک جز زعفران
ملا دیں زیادہ تر لطیف و قوی ہو تیزاب کہ گوشت زائد کو زخموں سے قطع کرتا ہے اور دمل نخ
کو توڑتا ہے اور بثورات مزمنہ کا مواد بہاتا ہے ص شورہ قلمی پھٹکری نوسادر بوزن مساوی
نیم کوب کرکے ایک گھڑے میں رکھ کر ایک ہانڈی اسکے منہ پر وصل کریں ہانڈی کی کمر پر سوراخ
کرکے موئے اسپ خواہ سینکیں لگا کر گھڑے کو تیپادیگدان پر رکھ کر آنچ مناسب دیں اور پیالہ
چینی متصل سوراخ ہانڈی کے رکھ کر عرق تیزاب لیں جوارش دارچینی کہ تمام اعضا اور
باہ کو قوت دے اور درد سر اور سعال بلغمی اور بواسیر اور داء النقرس اور ربو اور سنگ گردہ اور
مثانہ کو مفید ہے ص سنبل الطیب دانہ الائچی سفید تج دارچینی کلیجن لونگ ناگر موتھا زنجبیل
مرچ سیاہ پیپلامول قسط شیریں سگند بالا ہر ایک دو جز زعفران ایک جز مصطگی پانچ جز
سفوف کرکے ہمچند سفید اور دو چنداں شہد کے ساتھ قوام کرکے ملا دیں جوارش کمونی
مقوی معدہ اور ہاضم اور قاصر ریاح اور دافع فضلات ص زیرہ سیاہ سرکہ خالص میں
تین بار تر اور خشک کیا ہو سات جز مرچ سیاہ زنجبیل سداب پیپلامول پودینہ پوست
ہلیلہ زرد تین تین بار جز نمک سنگ چار جز سفوف کرکے سہ چنداں شہد میں ملا دیں جوارش
مصطگی دافع برودت معدہ اور جگر اور سیلان لعاب دہن اور مقوی معدہ اور ہاضم ص مصطگی

رومی ایک جز سفوف کرکے قند سیاہ سولہ جز عرق گلاب میں قوام کرکے ملاویں جوارش
عود ترش مقوی معدہ اور ہاضم طعام ص ع دیا پانچ جز قرنفل دو جز سنبل الطیب اور زرشک
ایک ایک جز سفوف کرکے آب لیموں سات جز شکر سفید بیس جز قوام کرکے ملاویں
حب الشفا امراض نزلہ اور تپہائے بلغمی اور سوداوی کو مفید ہے چار گھڑی قبل کھانا چاہیئے
ص تخم جوز ماثل یعنے دھتورہ تین جز ریوند چینی دو جز زنجبیل کلان ایک جز سفوف
کرکے آب صمغ عربی میں بقدر نخود کے گولیاں بناویں حب شبیار تنقیہ دماغ کرے اور امراض
دماغی کو مفید ہے ص پوست ہلیلہ کابلی سنا مکی پوست بلیلہ ہر ایک تین جز مقل ایک جز گل سرخ
حب النیل صبر ہر ایک چار جز عصارہ ریوند مصطگی ہر ایک دو جز بدستور گولیاں بناویں
خوراک چار ماشے وقت شب قبل از خواب حب السعال صمغ عربی بریاں کتیرا نشاستہ ہر ایک
ایک جز اصل السوس مقشر مغز تخم خبازی مغز تخم کدو شیریں مغز بادام ہر ایک دو جز زعفران
نیم جز بدستور گولی بناویں اور منہ میں رکھیں حب ممسک ص افیون جائفل مشک کافور مساوی
شیرہ برگ تنبول بقدر چار چار سرخ کے گولیاں بناویں اور پیش از جماع ایک گولی کھاویں ایضاً
زعفران قرنفل جوز بوا مساوی شہد کے کف گرفتہ میں گولی بقدر نخود بنا کے قبل از جماع کے
کھاویں ایضاً گنجشک خانگی وقت ہیجان کے شکار کرکے ذبح کریں پر اور احشا دفع کرکے
ایک خرما میں بقدر اسکے تخم کے افیون بھر کر شکم گنجشک میں رکھکر آرد گندم سے گلحکمت کرکے
پکاویں اور بعد رفع آرد کے شکم گنجشک سے نکالکر گولی بقدر نخود کے بنا کے قبل از وقت کھاویں
حلوائے مسمن اور مقوی ص خرما دس جز شیر گاؤ میں پکا کر پیسیں اور نشاستہ گندم
اور بیخ نخود بریاں ہر ایک مساوی اسکے اور شکر سفید مساوی سب کے روغن گاؤ بقدر نصف
شکر کے ملا کر باہم حلوا پکاویں مغز بادام مغز فندق مغز چلغوزہ مغز پستہ اخروٹ ہر ایک

مساوی کہ مجموع ہموزن خرما کے ہو ریزہ ریزہ کرکے ملاویں حلوائے میسی دال نخود کوشیر میش میں تین مرتبہ خشک کرکے روغن گاؤ میں بریاں کرکے میدہ کریں اور باضافہ شیرینی اور لوزیات کے حلوا بناویں خمیرہ صندلی کہ خفقان کو مفید ہے ص برادہ صندل سفید نیم پاؤ ایک شبانہ روز اثار عرق گلاب میں تر کرکے جوش کریں جب غلیظ ہووے خوب ملکر تین پاؤ شکر میں ملاویں خمیرہ گاؤزبان مقوی دل و دماغ نافع خفقان اور غشی ہے ص برگ گاؤزبان دس جز بادرنجبویہ پانچ جز سنبل الطیب گلسرخ برادہ صندل سفید ہر ایک ایک جز سہ چنداں پانی اور دو چنداں گلاب میں تر کرکے جوش کریں جب چہارم حصہ پانی رہے ملکر چھانکے شش چند شکر سفید کے ساتھ قوام کریں اور ربع جز زعفران باریک گھسکر ملاویں دیاقوزہ اقسام کھانسی اور تپ اور نزلے کو مفید ہے ص کوکنار مع دانہ دو جز اصل السوس پوست خراشیدہ تخم خبازی تخم خطمی ہر ایک نیکوفتہ میں جز صمغ عربی بہدانہ اسپغول ہر ایک ایک جز دہ چند آب باوبان میں چار پہر تر کرکے جوش کریں جب سوم حصہ پانی رہے ملکر چھان لیں شش چند جملہ ادویہ کے شکر سرخ ملا کے قوام کریں دخمر تاکہ قولنج ریحی اور دیگر امراض بادی کو مفید اور مدر حیض ہے ص تخم اسپند بادرنگ چار چار جز مرچ سیاہ عقرقرحہ سگندبالائے زنجبیل قسط شیریں ہر ایک تین تین جز زعفران دو جز سفوف کرکے دو چنداں شہد ملاویں میدا مقوی معدہ اور جگر اور نافع استسقاص سنبل الطیب مصطکی زعفران طباشیر دارچینی بیخ اذخر سگندبالا کشت شیریں تخم کشوث تخم کرفس راوند دانہ الائچی سفید عود غرقی جملہ مساوی گل سرخ ہموزن مجموع کے سفوف کرکے سہ چنداں شہد میں ملاویں روغن حنا نافع ہر درد خصوص وجع مفاصل ص برگ حنا تازہ ایک جز چار جز پانی میں جوش کرکے جب ایک جز باقی رہے صاف کرکے ایک جز روغن کنجد سفید ملا کے پکاویں جب روغن باقی رہے استعمال کریں

روغن شیخ صنعان نافع التیام انواع زخم اور ناسور لعبہ بواسیر اور ضربہ او سقطہ و تحلیل
اورام باردہ مقوی اعصاب اصل السوس چوب سیاہ پودار زرد چوبہ پوست درخت مغیل داربلد
آبنوس چوب چینی پوست ہلیلہ زرد پوست بلیلہ آملہ مرچ کنکول ہر ایک کات سفید مردار سنگ
کہربا رال سفید برگ حنا دودہ سقنقور کلونجی سب ہوزن مساوی جوکوب کرکے آٹھ سیر پانی تالاب خواہ
دریا میں کہ دو چند سب ادویہ کا ہو رفتہ تر کریں بعدہ چند سیر اکسیر روغن السی ملاکر پکاویں
جب پانی جلجاوے اور کف اٹھنا موقوف ہو روغن صاف کرلیں روغن موم کے واسطے درد اعصاب
و تحلیل مواد کے نہایت مفید ہے جس موم زرد ایک جز نمک کھاری تین جز دیگ میں
ڈالکر بطور عرق کے کھینچیں ایضاً نمک سانبھر شگوفہ دو جز موم زرد ایک جز ملاکر مثل تیزاب
کے کھینچیں روغن بہروزہ دو چار قطرے شکر سفید کے شربت میں ملاکر پینے سے سوزاک کہنہ
کو نافع ہوتا ہے جس تھوڑی ریگ خام محرف گھڑے میں کھکر اس پر بہروزہ رکھیں اور مثل تیزاب کے
کھینچیں روغن حب الصلیب واسطے فالج اور لقوہ اور درد جمیع امراض باردہ دماغی کے مفید ہے
جس ایک حب الصلیب کو برادہ سے صاف کرکے پارچہ کریں سورنجان تلخ خولنجان کٹ تلخ لونگ
بالچھڑ جاوتری تر کچور ایک ایک تولہ سفوف کرکے ڈالیں اور روغن شرشف پاؤ آثار آب دریا
میں سیر ملاکر دیگ سربستہ میں دو پہر تک پکاکر سرد کرکے روغن صاف کرلیں روغن گل
سرخ بموزن روغن کنجد سفید میں ملا کر تین روز آفتاب میں رکھیں جب ولبیدہ ہو جاوے ملکر
صاف کریں پھر اُس روغن میں اسیطرح سے اسی قدر پھول ملاکر صاف کریں تیسری مرتبہ پھول
ملاکر رکھیں فائدہ روغن بابونہ بھی تو یہی ترکیب سے ہوتا ہے فائدہ روغن سو روغن ریحان
روغن پودینہ کے واسطے امراض ریحی کے مفید ہے جس برگ تازہ کوٹ کر پانی اُس کا
چھان کر ہم وزن کنجد سفید ملاکر پکاویں جب پانی جلجاوے روغن استعمال کریں

۸۵

روغن بادام اور دوسرے روغن مغزیات کی یہ تدبیر ہے کہ نیمکوب کرکے نبات سفید ملا ک
گوشۂ طشت میں رکھیں اور اسکے نیچے آگ رکھیں روغن بطرف گوشۂ زیرین کے فراہم ہو
ایضاً مغزیات کو خوب کچلکر پانیمیں جوش کریں جب ثفل دوا کا تہ نشین ہو جاوے روغن
کو پانی کے اوپر سے نکال لیں ایضاً یہ تدبیر معروف جواز سنگین خواہ چوبی سے نکال لیں
سنون کہ درد دندان اور لعاب دہن کو دفع کرے ص تمباکو خوردنی اور مرچ سیاہ بوزن
مساوی سفوف کرکے استعمال کریں سنون کہ استحکام دندان کرے ص شاخ گوزن سوختہ
مصطگی زنجبیل پھٹکری بریاں سہاگہ بریاں چھالیا سوختہ بوزن مساوی سفوف کرکے
استعمال کریں سکنجبین سادہ سرکہ خالص دو چنداں شکر سفید کے ساتھ قوام کریں سکنجبین
بزوری بارد مفتح سدہ جگر مدر بول نافع استسقا اور یرقان اور تپہائے گرم اور دافع تشنگی
ص پوست بیخ کاسنی ہفت جز تخم خیارین تخم کاسنی پانچ جز جملہ نیمکوفتہ ہشت چند
پانی میں جوش کریں جب چہارم حصہ باقی رہے ملکر چھان لیں اور چہار چند مجموع کے
خالص اور دو چند سرکے سے شکر سفید ملاکر قوام کریں فائدہ جب لطافت دوا کی مطلوب
ہو بدون ملنے کے چھانیں اور بجائے شکر کے قند خواہ نبات ملاویں سکنجبین بزوری
حار ص تخم کاسنی تخم کرفس بادیان انیسون ہر ایک نیمکوفتہ تخم کشوث ایک ایک جز پوست
بیخ بادیان پوست بیخ کرفس دو دو چند جز بدستور مذکور تیار کریں اور اگر ایک جز
ریوند چینی اضافہ کریں قوی تر ہووے سکنجبین بزوری معتدل مفتح سدہ طحال
اور جگر اور معدہ اور دافع تپہائے مرکبہ اور کہنہ اور مدر بول ص تخم کاسنی تخم کرفس
بادیان بوزن مساوی بدستور مذکور تیار کریں فائدہ اگر سرکہ خارج کرکے انہیں اجزا کو اسی
مقدار سے بدستور مذکور کو تیار کریں یہی شیریں بزوری بالفاظ مذکور ہے سکنجبین عنصلی

دافع سختی جگر اور طحال اور سدہ احشا اور قاطع اخلاط غلیظ اور نافع سعال اور ضیق النفس رطوبی
ھو پیاز عنصلی اور قسم کی جو پوست بر پوست ہوتی ہے نیمکوفتہ کرکے پانی میں پکا کر
ملکر چھان لیں اور دو چند سرکہ اور سہ چند شکر سرخ ملا کر قوام کریں سفوف سرطان کہ تپ دق
اور سل اور تپہائے کہنہ کو مفید ہے ھو کتیرا نشاستہ گندم صمغ عربی مغز تخم بادام شیریں
مغز تخم کدوے شیریں طباشیر گلنار گل ارمنی رب السوس سرطان سوختہ پوست خشخاش سفید
مساوی الوزن سفوف کرکے ہمچنداں نبات سفید ملاویں سفوف مسہل برگ سنا مکی
گل سرخ پوست ہلیلہ زرد تربد سفید نمک سنگ بوزن مساوی سفوف کریں خوراک بوزن
پانچ تولہ سفوف مشاط منی تال مکھانا تخم تمر ہندی مقشر سفوف کرکے تین مرتبہ
شیر برگد میں تر اور خشک کرکے ہم وزن نبات سفید ملا کر سفوف بناویں شربت فریاد رس
تپ کہنہ اور سعال اور نزلے کو مفید ہے ھو برگ گاؤزبان صندل سفید پرسیاوشان
خشخاش سفید تخم ہلیلہ ہر ایک دو جزو اصل السوس بادیان تخم خطمی گلسرخ گل سیوتی ایک
ایک جزو مویز منقی یک نیم جزو شکر سفید شش چند مجموع بدستور تیار کریں شربت اعجاز
سرسام سرفہ خشک اور تپہائے حار اور تپ دق کو مفید ہے ھو عناب بیس عدد سپستان پچاس
عدد اصل السوس تخم خبازی تخم خطمی گل نیلوفر گل بنفشہ ہر ایک دو تولہ صمغ عربی کتیرا اسبغول ہر ایک
تولہ باضافہ شکر سفید بدستور تیار کریں شربت دینار لیں طبیع اور دافع حمیات عفنہ اور
سوء القنیہ اور استسقا اور درد جگر اور شکم اور رحم مثانہ اور ذات الجنب اور اورام احشا اور مدر بول ھو
تخم کاسنی گل سرخ گل نیلوفر برگ گاؤزبان بادیان اسطوخودوس یک یک تولہ پوست بیخ کاسنی پوست
بیخ بادیان دو دو تولہ تخم کشوث ریوند چینی نیمکوب پوٹلی بستہ نو نو ماشے باضافہ شکر سفید بدستور تیار
کریں شربت دیگر اس ترکیب سے تیار کریں گل سرخ تازہ شش چند پانی میں جوش کریں

جب ایک جزو پانی جلجائے ملکر صاف کریں اور اس پانی میں ایک جزو گل سرخ اور ملاکر جوش

کریں چار بار ایسا ہی کریں کہ دو جزو پانی باقی رہے تب تین جزو شکر سفید خواہ قند سفید ملاکر

قوام کریں چار تولہ آب برف خواہ آب شورہ میں حلکر کے نوش کریں اور آب سرد پینے سے اسکے عمل

کو قوت ہوتی ہے شربت بنفشہ گل بنفشہ ایک جزو پانی میں جوش کریں جب چہارم حصہ باقی

رہے صاف کر کے چار جزو شکر سفید ملاکر قوام کریں فائدہ خشک دواکے شربت بنانیکا یہی دستور

ہے اور تر دوا میں شیرینی ہموزن دوا کے چاہیئے اور جن اشیا کا پانی لیکر شربت بناویں مثل

انار اور لیموں کی اس میں یک نیم چند پانی کی شیرینی ملانا چاہیئے اور بدون ملانے آب

خالص کے تیار کریں فائدہ رب میں پانی کا چہارم حصہ شیرینی چاہیئے شیاف کہ واسطے

ثقل اور بطلان سماعت کے مفید ہے ص مرزنجوش خردل سداب شحم حنظل تخم ترب

بوزن مساوی سفوف کر کے زہرہ گوسپند میں شیاف بناویں اور بوقت حاجت روغن بادام

تلخ میں گھسکر کان میں ٹپکاویں اور اگر زراوند مدحرج ایک جزو اضافہ کریں قوی تر ہو طلا مقوی باہ

اور دافع سستی اعصاب کہ بسبب جلق خواہ رطوبت فضلیہ کے ہووے ص شنگرف سیماب نال طبقی

پیاز نرگس دار چینی بوزن مساوی زہرہ گوسپند میں بارہ پہر تک کھرل کر کے رکھیں اور حشفہ محفوظ رکھکے

طلا کریں ایضاً خراطین زلو بیر بہوٹی ہموزن مسکہ میش میں چار پہر کھرل کر کے طلا کریں اور برگ

تنبول قسم بنگلہ اس پر باندھیں ایضاً پوست بیخ کنیر سفید پیاز نرگس مغز کدوے تلخ ہموزن شیر میش

میں کہ چار چند مجموع کا ہووے جوش کریں جب ایک ثلث باقی رہے دودہ کو صاف کریں مسکہ

اسکا نکالکر طلا کریں اثر اگر قدرے جندبیدستر اس مسکہ میں ملاویں زیادہ تر قوی ہو ایضاً تخم پیندان

مغز تخم ارنڈ خردل مساوی روغن چنبیلی میں پیسکر شیر گرم ذکر اور خصیے اور عانہ پر طلا کریں عرق

مقوی اور مبہی اور خوش کیف ص گل گڑھل تازہ کشمش نبات سفید ہر ایک پاؤ آتا قرنفل

جوز بو اثعلب مصری شقاقل مصری مغز پستہ مغز چلغوزہ ہر ایک دو تولہ جوکوب کرکے
تین سیر آب باران ملاکر ایک ہفتہ آفتاب میں رکھکر صاف کریں خوراک چار تولے سے چھ تولے
تک عرق مسکر اور کیف کہ عبارت شراب سے ہے مقوی اور مبہی اور ہاضم طعام اور بدن کو
خوش رنگ کرے ص قند سیاہ بیس سیر میوہ دو سیر پوست درخت مغیلان ایک سیر آملہ گلمنڈی
پھنگرہ ہر ایک پاؤ سیر چھڑیلہ جٹاماسی اجوین خراسانی خس تج ترج ناگرموتھا چھال تر کچور برادہ صندل سفید
تخم حنا موسلہ سنبھلا ہر ایک ایک چھٹانک موسلی سفید و سیاہ بہمن سرخ و سفید تودری زرد
و سفید الائچی سرخ اندر جو ہر ایک نیم چھٹانک بادیان نیم پاؤ سب کو جوکوب کرکے چار من آب
باران ملاکر خم میں رکھیں جب جوش مارے تب پانچ سیر شیر گاؤ ملاکر عرق کھینچیں قرص خشخاش
واسطے قرحہ سینہ اور شش کے مفید ہے ص رب السوس نشاستہ کتیرا چھ چھ ماشہ پوست خشخاش
سفید نو ماشے گل سرخ صمغ عربی طباشیر سفید پانچ پانچ ماشے زعفران دو ماشے سفوف
کرکے قرص بناویں خوراک تین ماشے ساتھ چار تولے عرق کے ایضاً واسطے اسہال دموی
اور صفراوی اور بواسیر خونی کے مفید ہے ص دم الاخوین بیخ انجبار گلنار سماق تین تین
گل ارمنی طباشیر سفید نشاستہ صمغ عربی پوست خشخاش دو دو جز کافور نیم جز برسم معروف
قرص بناویں خوراک پانچ ماشے قرص طباشیر قابض تپہائے محرقہ اور صفراوی اور اسہال
اور تشنگی کو مفید ہے ص صمغ عربی نشاستہ تخم حماض یعنے چوکا گل ارمنی ایک ایک تولہ طباشیر
زرشک سماق تخم خرفہ بوداده نو نو تولے سفوف کرکے عرق گلاب میں قرص بناویں خوراک
تین ماشے قرص طباشیر ملین نافع حمیات صفراوی اور کہنہ اور مقوی معدہ اور مسکن حرارت
ص طباشیر سفید زرشک گل سرخ مویز منقی ترنجبین تخم کاسنی جملہ ہم وزن سفوف کرکے
قرص بناویں قرص کافور واسطے تپ دق اور سل کے مفید ہے ص کافور سرطان محرق زعفران

رب السوس تخم کاہو تخم خرفہ ایک ایک جز مغز تخم کدو شیریں مغز تخم خیار گل سرخ دو دو جز
لعاب اسپغول میں قرص بناویں قیروطی کے واسطے شقاق لب کے مفید ہے ص لعاب بہدانہ دو ماشے
روغن گل ایک تولہ موم زرد چھ ماشے بآتش نرم درست کریں قیروطی کے واسطے ضیق النفس
اور ذات الجنب کے مفید ہے ص تخم خطمی میتھی اکلیل الملک چھ چھ ماشے سفوف کر کے
روغن بادام نو ماشے روغن گل تین تولے موم سفید ایک تولہ ملا کر بناویں اور سینے اور پہلو پر
لگاویں کحل الجواہر مقوی بصر اور دافع امراض چشم ص مروارید ناسفتہ یاقوت رمانی
لاجورد شاخ مرجان ایک ایک ماشہ تین روز عرق گلاب میں صلایہ کر کے سرمہ اصفہانی
مامیرا بہیجی دو دو ماشے فلفل سفید کافور مشک نیم نیم ماشے ملا کر ایک روز اور صلایہ کر کے
استعمال کریں کحل واسطے ناخنہ اور سبل اور رطوبات چشم کے مفید ہے ص مغز تخم سرس
مغز تخم کھرنی گھونگچی سفید ایک ایک ماشہ سنگ بصری دو ماشے سرمہ سیاہ تین ماشے
مرچ سیاہ چار عدد بدستور کھرل کر کے استعمال کریں کحل واسطے احول اور ابتدائی نزول کے
مفید ہے ص کندر ایک تولہ فتیلے میں رکھ کر روغن گل سے چراغ روشن کر کے دخان اس کا
لیں اور ہم وزن اسکے مشک عنبر ملا کر صلایہ کریں لعوق بادام کہ خشونت حلق اور سرفہ یابس
کو مفید ہے ص مغز بادام شیریں مغز تخم کدو شیریں دو دو تولے صمغ عربی کتیرا نشاستہ رب السوس
ایک ایک تولہ لعاب بہدانہ نیم تولہ قند سفید پاؤ آثار ملا کر تیار کریں لعوق سپستان
کہ سعال شدید اور ضیق النفس اور نزلے کو مفید ہے اور اخراج مواد کا سینے سے بآسانی کرے
ص سپستان دو سو عدد عناب پچاس عدد تخم السی تخم خطمی اصل السوس ایک ایک تولہ بہدانہ چھ
ماشے آدھ سیر شکر کے ساتھ برسم معروف تیار کریں لبوب کبیر مقوی دل و دماغ و گردہ اور
اور مولد منی اور مقوی باہ اور مسمن بدن اور محسن لون ص بہمن سرخ و سفید تودری زرد

وسفید شقاقل مصری ثعلب مصری تخم گزر تخم شلغم تخم ہلیون تخم پیاز تخم گندنا اندرجو ناگوری
کباب چینی خولنجان بوزیدان مع رنجان شیریں برگ پودینہ درونج عقربی ایک ایک تولہ
دانہ خشخاش مغز پستہ مغز بادام مغز چلغوزہ مغز فندق مغز اخروٹ کنجد مقشر نارجیل مغز پنبہ دانہ
دو دو تولہ زنجبیل قرنفل جوزبوا دانہ الائچی سفید چھ چھ ماشے سفوف کر کے دوچند قند سفید
یا شکر سفید مقوم میں ملاویں لبوب مغز بادام مغز اخروٹ مغز چلغوزہ مغز پستہ
مغز فندق نارجیل حب السمنہ کنجد مقشر تین تین تولے تودری سرخ و زرد بہمن سفید و سرخ
ثعلب مصری شقاقل مصری خولنجان ایک ایک تولہ دارچینی تج عاقرقرحا فلفل دراز فلفل سیاہ
زنجبیل چھ چھ ماشے سفوف کر کے دوچند شہد کف گرفتہ میں ملاویں ماء اللحم مقوی اعضاء
و مقوی قوی اور مسمن بدن اور دافع امراض سوداوی ہے چوب چینی صندل سفید صندل سرخ
بادرنجبویہ گل منڈی برگ گاؤزبان بہمن سرخ و سفید دارچینی دانہ الائچی کلان چھڑیلہ
ناگرموتھا تین تین تولے گل سرخ گل بنفشہ گل گاؤزبان خس جٹاماسی عشبہ مغربی ایک ایک تولہ
جوزبوا بسباسہ چھ چھ ماشہ آب دریا میں خیساندہ کر کے آب یخنی دس سیر گوشت خصی جوان
اور قوی کا اضافہ کر کے عرق کھینچیں اور اگر گوشت طیور زیادہ کریں قوی تر ہوتا ہے مرہم
کے واسطے جراحات قضیب و خصیے کے مفید ہے مرہم دم الاخوین مردار سنگ توتیائے سبز
سونا ماکھی پانچ پانچ ماشے کات سفید سنگ جراحت دو دو ماشے یا موم زرد دو تولے
روغن گل تین تولے ملا کر بآتش نرم مرہم بناویں مرہم کہ پھوڑے سے گوشت ناقص دافع
اور قرحہ کو مندمل کرے مرہم رال سفید باریک کر کے ہم وزن روغن السی میں حل کر کے چند بار
پانی سے دھو دیں جب سفید ہو جاوے مستعمل کریں مرہم باسلیقون کہ تحلیل اورام
اور اندمال جراحات کرے مرہم سوت ہندی مکی رال سفید پھٹکری بریاں حل کر باریک کر کے

بہروزہ ایک جز موم زرد ہم وزن مجموع کے روغن کنجد سفید یک نیم چند موم کے باآتش نرم
پکادیں مرہم داخلیون کہ سلعہ یعنی تیوڑی کو تحلیل کرے اور جراحات کو صحت دے ص
لعاب اسپغول لعاب میتھی لعاب السی چھ چھ ماشہ موم زرد دو تولے روغن کنجد سفید تین تولے
ملاکر پکاویں حتیٰ کہ پانی جل جائے خاکستر چوب انگور پھٹکری بریاں زنگار تین تین ماشہ سفوف
کرکے ملاویں مرہم کہ گوشت زائد کو کاٹے ص حب السلاطین بیشے جمالگوٹہ ایک جز زنگار
نیم جز باہم گھسکر لگاویں جب گوشت زائد دفع ہو جائے دوسری مرہم سے مندمل کریں
معجون کالکنج کہ قرحہ گردہ اور مثانہ اور بول الدم کو نافع ہے ص کاکنج تین جز مغز بادام
شیریں فندق مغز تخم خربزہ دو دو جز دم الاخوین بادیان بیخ انجبار ایک ایک جز سفوف
کرکے سہ چنداں قند سفید کے قوام میں ملاوے معجون دافع سرعت انزال ص پوست
ہلیلہ کابلی برروغن گاؤ بریاں کردہ ایک جز بہمن سفید و زرد و چوب حب الآس کندر سعد کوفی
نیم جز سفوف کرکے سہ چنداں شکر سفید کو شیرہ آملہ تازہ میں قوام بناکر ملاویں معجون مقل
دافع بواسیر بادی اور اورام مقعد ص مقل دو جز پانی میں گھولکر پوست ہلیلہ کابلی پوست بلیلہ
آملہ تخم اسپند تخم گندنا ایک ایک جز سفوف کرکے ہم چند شہد کف گرفتہ میں ملاویں مفرح
معتدل نافع خفقان اور مقوی قلب اور معدہ دافع خیالات فاسدہ اور نشاط
اقراص صندل سفید آملہ عود ہندی کشنیز خشک سنبل الطیب گل سرخ کہربا گل گاؤزبان
مساوی سفوف کرکے ابریشم مقرض ورق نقرہ ایک ایک تولہ و چنداں نبات سفید کے قوام میں
ملاویں مسی کہ دانتوں کو صاف اور مستحکم اور خوش رنگ کرے ص مازو توتیا سبز سونا ماکھی
برادہ آہن ہیرا کسیس سنگ جراحت مساوی الوزن سفوف کرکے ملیں اور پیچ پٹیرا یا انکا کھاویں
نورہ ہرتال زرد بھی شورہ قلمی چونہ سنگ مساوی الوزن پانی میں پکاکر بالوں پر لگاویں بال دفع

کریں فائدہ قبل لگانے کے جلد پر روغن لگائیں کہ جلد میں قرحہ نکریں اور اگر قدرے کیچوری
کافور سپیدی بیضہ داخل کریں تو جلد خوشبودار اور خوش رنگ ہو ایضاً چارجز پانی پر تھوڑا
چونہ ڈالیں ہنوز سرد نہ ہوا ہو ایکجز ہڑتال سفوف کر کے ملادیں اور خوب لت کر کے استعمال
کریں نمک ترب ہاضم طعام دافع تخمہ محلل ریاح ص بیخ اور برگ ترب خشک کر کے جلادیں
اور اسکی خاکستر کو چار پہر پانی میں تر کر کے زلال لیکر پکاویں گاڑھا ہو کر نمک خشک ہجاویگا
اور ایسی ہی تدبیر سب نمک نکالنے کی ہے یاقوتی دافع جنون اور سواس اور جمیع امرض
سوداوی اور مقوی دماغ و قلب ص یاقوت رمانی مروارید ناسفتہ لاجورد کہربا ایک ایکجز ایک
ہفتہ عرق کیوڑہ میں صلایہ کر کے مشک عنبر فرنجمشک زعفران عود خام نیم نیم جز سفوف
کر کے شش چند قوام نبات سفید میں کہ ساتھ عرق گاؤزبان اور عرق گلاب کے تیار
کیا ہو سے ملا کر ورق طلا اور ورق نقرہ ملادیں اور بعد چالیس روز کے استعمال کریں

## مقالہ دسواں بیان تراکیب ہندیہ میں

اگرچہ پوتھی بید درپن اور منگسیں اور رس پریت اور سارنگ دھر وغیرہ کے دیکھنے سے
ظاہر ہے کہ ہر نسخے کو تراکیب متعددہ اور مختلف اختراع اور ایجاد کیا ہے لیکن چند ترکیب
سہل الوجود اس رسالہ میں بتصحیح تمام تحریر ہوتے ہیں چندر اودی کہ تپہائے مزمنہ اور حالت
ضعف میں شیر اورک خواہ شہد کے ساتھ دیتے ہیں انتعاش حرارت غریزیہ میں ایسا موثر ہے
تولہ مسلوبہ بھی ایکساعت کو عود کر آتے ہیں ص سیماب دو تولے اکتالیس بار پارچہ سنگین
میں صاف کر کے ورق طلا بدفعات اس میں ڈالکر کھرل کریں جب تین تولے ورق طلا
اسمیں حل ہو جاوے اور ایسا مخلوط ہو جاوے کہ تمیز باقی نہ رہے تب ایک تولہ مروارید ناسفتہ اور چہار
ماشے شنگرف اس میں ملا کر عرق لیموں کاغذی میں آٹھ روز تک کھرل کر کے چند عدد قرص بنا کے ایک ہانڈی

گلے میں رکھکر دوسرے پیالے سے بند کرکے کپڑے اور آٹے کی گل حکمت کرکے ایک چقر میں
دو من اپلے پچلد شتی کی آنچ دے کر نکال رکھیں یکسال تک استعمال کریں بعد اسکے جسقدر
کہنہ ہوتا ہے مفید زیادہ ہوتا ہے بسنت مالتی کہ لونگ اور پیپل اور شہد کے ساتھ خرمنہ
میں اور زیرہ سیاہ کے ساتھ سنگرہنی اور اتیسار میں اور رکت پت یعنے فساد خون اور صفرا میں
رسوت کے ساتھ اور بات میں یعنے فساد بلغم میں شہد کے ساتھ دیتے ہیں اور خوراک اسکی رتی
سے زیادہ نہیں ہے اور اسکو کچارس کہتے ہیں جس کھپریا دس تولے مرچ سیاہ پانچ تولے شنگرف
ایکتولہ مرداریذ ناسفتہ ورق طلا چھ چھ ماشے سب کو سفوف کرکے تین تولے مکھن میں کھرل
کریں جب خوب مخلوط ہو جاوے سات روز تک عرق لیموں میں کھرل کرکے خشک کریں
اسکے بعد دو ہفتے اور عرق لیموں میں کھرل کرکے خشک کریں اسکے بعد تین ہفتے اور
عرق لیموں میں کھرل کرکے قرص بناکر آفتاب میں خشک کر رکھیں ایضاً کھپریا دو جز مرچ سیاہ
ایک جز مکھن یعنہ جز ایک پھر کھرل کرکے پندرہ روز تک عرق لیموں میں کھرل کرکے
قرص بنا رکھیں خنگ یعنے کشتہ ازریز اکثر تراکیب یونانی میں بھی مستعمل ہے امراض
باردہ اور سستی اعصاب کو نہایت مفید ہے سعال بلغمی اور ضیق النفس اور حمیات
باردہ میں شیرۂ پان بنگلہ خواہ شیرۂ ادرک خواہ شہد کے ساتھ اور سوزاک میں زیرہ سفید
یا کباب چینی کے ساتھ اور سرعت انزال اور جریان منی یعنی پرمیو میں تال مکھانا خواہ
موچرس کیساتھ کھلاتے ہیں اور خوراک اسکی چار رتی تک ہے جس ہرن کھری کو سات سات
مرتبہ روغن سرشف اور جغرات اور جوشاندہ کلتھی اور جوشاندہ ہلیلہ بلیلہ آملہ اور آب برگ نیم
میں بوجھا کے اوراق باریک پیٹ کے ٹکڑے ٹکڑے تراش کے دو دو ہی نیم کوفتہ خواہ برگ نیم
کوفتہ بھنگ میں تو بتو رکھکر لپیٹیں اور پوست تازہ نیم کوفتہ درخت بیل کو لپیٹکر اوپر اسکے ٹھٹا

ناٹ لپیٹکر مستحکم باندھیں اور ایک چکر ہیں کہ گز بھر گھرا اور ایک گز کا دورہ ہوئے یا چلکد شتی

بھر کر دواکو درمیان میں رکھکر آنچ دیں اور چقر کو خاکستر وغیرہ سے بند رکھیں کہ آنچ خوب اثر کرے

جب سرد ہو جاوے نکالکر خاکستر سے علیحدہ کریں اور خوب صلابہ کر کے بعد چھ مہینے کے استعمال

کریں کشتہ طلا و نقرہ سونے اور چاندی کو بتدبیر مذکورۂ بالا بجھاکر اوراق علیحدہ درست کر کے برگ نیم

نیم کوفتہ خواہ دو نہی نیم کوفتہ میں لپیٹکر سکورہ گلے میں رکھکر دوسری سکورے میں بند کر کے

گلحکمت کر کے بطور مرقومہ بالا آنچ دیں کشتہ مرجان مرجان کو چالیس مرتبہ آب کٹائی علیحدہ

میں بجھاکر سکور بچمیں رکھکر بدستور آنچ دیں کشتہ سیسہ کہ امراض باردہ اور ضیق النفس

وغیرہ میں شربت ادرک خواہ شہد کے ساتھ کھلاتے ہیں ص سیسے کو گداخت کر کے سات سات

بار روغن شرشف اور جوشاندہ ترپھلہ یعنے ہر بہیڑہ آملہ میں بجھاکر کڑاہی آہنی میں آنچ پر رکھیں

اور گندہک کو سفوف کر کے بتدریج اس پر ڈالیں اور نیم کی لکڑی سے حرکت دیں یہانتک

کہ گندہک کی آنچ سے خاکستر ہو جاوے امتحان صحت کشتہ فلزات روغن گاؤ اور

سہاگہ اور شہد مساوی الوزن میں کشتے کو غلولہ بناکر چمچۂ آہنی میں آگ پر رکھکر خوب گرم

کریں فلزات یکجا ہو کر زندہ ہو جائینگے اور اشیا نذکور جدا ہو جائینگے اور اگر کشتہ تقلبی

ہے تو فلزات زندہ اور یکجا نہ ہونگے فائدہ جن چیزوں کو خام کھانا خطرناک نہیں ہے اُسکا

کشتہ بھی کھانا عقلاً غیر جایز نہیں ہے اسواسطے باقی کشتجات کی تدبیر نہیں لکھی جاتی

سیپاری پاک شے مقوی باہ اور گردہ اور معدہ اور رفع پرمیو اور بند کشاد اور رافع عقم

مرد و زن نافع وجع مفاصل ہے اور فرج کو تنگ کرے اور سیلان رطوبات کا رحم سے موقوف

کرے اور حمل کو سقوط سے بند رکھے اور بدن کو نرم خوش رنگ کرے ص سیپاری چکنی آدھ سیر

چار پارہ کر کے پانچ سیر دودہ گاؤ میش میں جوش کر کے صاف کریں اور خشک کر کے سفوف بناویں

٩٥

تج پترج ناگیسر موتھا لونگ سونٹھ پیپل مرچ پیپلامول جائفل جاوتری تالیسر الائچی خورد

نیسلوپن مغز تخم کدو تج ارنڈ سفوف زیرہ سفید تخم پنبہ دانہ نیلوفر ہر ایک تولہ بھر سنگھاڑا

ستاور پانچ پانچ تولے سب کو سفوف کر کے سپیاری کا ملا کر روغن گاؤ میں بریاں کریں دو سیر

شکر سفید اور تین سیر شیر گاؤ اور ایک سیر روغن گاؤ کا قوام بنا کر پاؤ آثار مویز تخم بر آوردہ شیرہ

کر کے ملا دیں اس پر سفوف مذکورہ داخل کریں اور چرونجی مغز بادام مغز پستہ مغز چلغوزہ ہر ایک

چھ چھ تولہ باریک کوٹ کر ملا دیں اور بطور حلوے کے پکا رکھیں خوراک نو ماشے سے دو تولے تک

پیپل پاک دافع ضعف معدہ مقوی ہاضمہ اور اشتہا نافع امراض رطوبی اور باردہ ص پیپل

آدہ پاؤ سفوف کر کے نبات سفید آدھ سیر روغن گاؤ آدھ سیر شیر گاؤ تین سیر بجا کر کے کڑاہی

میں پکا دیں جب گاڑھا ہو ناگیسر تج الائچی گجراتی تولہ تولہ بھر سفوف کر کے ملا دیں اور پاؤ

سیر شہد خالص ملا کر مثل حلوے کی پکا دیں خوراک چار ماشے سے نو ماشہ تک سہاگ سونٹھ

مقوی ہاضمہ اور اشتہا اور قوت باہ دافع ہر قسم باد اور مرض پرسوت زنان کو نہایت مفید ہے

ص زنجبیل قسم میدہ پاؤ سیر سفوف کر کے پانچ سیر شیر گاؤ میں پکا دیں جب گاڑھا ہو

آدھ سیر روغن گاؤ داخل کریں اور سیر بھر شکر سفید تھوڑے پانی میں صاف کر کے ملا دیں

جب قریب پختگی کے آئے سونٹھ زیرہ سفید زیرہ سیاہ گشنیز خشک بادیان تخم سوا لونگ

جاوتری صندل سفید ہر بیر اگر تیلیہ پیپل مرچ پیپلامول ہر ایک تولہ تولہ بھر سفوف کر کے

ملا دیں اور مثل حلوے کی پکا دیں اور اگر مترا بالا کہ دوائے ہندی ہے بوزن دو تولہ کے

سفوف کر کے داخل کریں زیادہ تر قوی ہو گوگل پاک امراض بادی اور بلغمی کو مفید ہے اور

قبض بواسیر بادی کو دفع کرے ص گوگل نیم پاؤ سیر بھر دودھ میں گرم کریں جب گھل جاوے

کپڑے میں صاف کر لیں تین سیر اور دودھ اور ایک چھٹانک مغز پنبہ میں سفوف کر کے اور پاؤ

بھر مصری سب یکجا کر کے پکاویں جب گاڑھا ہو جاوے دو تولے جاوتری سفوف کر کے ملاویں
خوراک تین ماشے سے چھ ماشے تک نرگنڈی پاگ مقوی باہ اور حافظ اور باصرہ اور
ہاضمہ مولد منی مفرح اور مقوی قلب نافع اخلاط فاسدہ اور بہق اور کلف اور بثورات اور
قروح مصلح خون ص نرگنڈی منڈی بھنگرہ آملہ ستاور ہر ایک آدھ سیر اسگندناگوری
موسلی سیاہ تخم کنوچہ گوکھرو کلان بھو بھلی تال مکھانا سگند بالا ہر ایک پاؤ سیر تج بل آدھ پاؤ
سب کو نیم کوب کر کے ہشت چند پانی میں پکاویں جب پنجم حصہ باقی رہے ملکر چھان کر سیر بھر
مصری آدھ سیر شہد میں پاؤ سیر روغن زرد آدہ سیر کھویا ملا کر پکاویں جب گاڑھا ہو جاوے
زعفران بنسلوچن مصطگی لونگ جائفل جاوتری دارچینی صندل اگر دانہ الائچی خرد و کلان
ایک ایک تولہ مشک خالص تین ماشے سفوف کر کے ملا دیں اور گری چرونجی کی چھوہارا مغز پستہ
چار چار تولے نیم کوب کر کے ملا رکھیں اور خوراک ایک تولے سے دو تولے تک تنہا کلیان واسطے
سنگ رہنی اور پرمیو اور سیلان لعاب رہن اور رہنی اور امراض سینہ اور دل کے مفید ہے مقوی
اشتہا نافع لاغری اور عقیم مصفی آواز اور رنگ بدن ص سونٹھ پیپل پیپلا مول مرچ اجوین
اجمود اگر تگر تج تیز پات کچیلا چیتا اور باؤبڑنگ دھنیا الائچی خورد اندرجو کلونجی نمک سونچر
نمک سیندھا نمک سانبھر ایک ایک جز نیم کوب کر کے مویز تخم برآوردہ ہم وزن مجموع کر کے
چار چند پانی میں پکا کر ملکر چھان کر اس پانی میں تھوڑا روغن کنجد ملا کر پکاویں کہ نہایت گاڑھا
قابل گولی بنانے کے ہو جاوے خوراک نو ماشے سے ایک تولے تک رس نس گولی ہاضم طعام اور
مقوی دماغ بلغم نافع سعال بلغمی ص عاقرقرحا مرچ سونٹھ تج تیز پات دارچینی زعفران موتھا
پیپل پیپلا مول جائفل جاوتری ثعلب مصری بہمن سرخ بہمن سفید مصطگی اندرجو پوست
ترنج مویز تخم برآوردہ گوند ببول ببیاں جملہ بوزن مساوی بقدر نخود کے گولی بنا دیں خوراک

ایک گولی سے پانچ گولی تک پانچ انبرت واسطے تپ کے بلغمی اور سوء ہضمی کے مفید ہے

ص گندک آملہ سار پارہ تخم سنبل مرچ سیاہ شنجرف سوختہ سب کو بوزن مساوی سفوف

کرکے تھوہر کے دودھ میں گولی بناکر ظرف گلی میں گلحکمت کرکے چھ قرخواہ گلخن میں جلاویں

کہ خاکستہ ہو جاوے خوراک بوزن ایک رتی نرائن چورن ہاضم طعام اور مخرج مواد بآسانی

اور دافع امراض معدہ و امعاص ترپھلا یعنے ہڑ بہیڑا آملہ ترکٹہ یعنی سونٹھ مرچ پیپل بیخ

چولائی ہوبیر دھیا پیپلا مول ترکچور زیرہ سیاہ زیرہ سفید بیہ یا سونف اجمود مرتج چوک

چیتا اور بابڑنگ نسوت تلی بیخ حنظل ہچلوں یعنے بیج جواکھار سیندھا سونچر کچلوں جملہ

بوزن مساوی سفوف کرکے تین ماشے سے پانچ ماشے تک ساتھ آب حجرات کے لونگادی

چورن کو واسطے تپہائے کہنہ بلغمی اور ضعف معدہ کے مفید ہے ص لونگ اگر تگر دانہ الائچی خورد

صندل سفید زنجبیل دارچینی دانہ الائچی کلان تیزپات پیپل کباب چینی زیرہ سفید بنسلوچن

بل چھڑ خس کنگول مرچ جائفل کافور سب کو بوزن مساوی سفوف کرکے ہم چند نبات سفید

ملاویں خوراک تین ماشے سے چھ ماشے تک تالیسادی چورن تپہائے کہنہ بلغمی اور سعال اور سرین

اور سنگرہنی اور استسقا اور درد شکم کو مفید ہے ص تالیس پتر چیتا زنجبیل مرچ پیپل انار ترش

ہر ایک ایک جز اجمود کجبیل اجوائن الیت پیپلا مول بابڑنگ ناگیسر چاب ہوبیر دھنیا

زیرہ سفید تج تیزپات دانہ الائچی خورد بنسلوچن ہر ایک نیم جز نبات سفید ہم وزن مجموع کے سفوف

کریں خوراک پانچ ماشے سے ایک تولہ تک لاکھادی تیل واسطے ہر قسم درد اور خشکی اور لاغری بدن کے

مفید ہے ص لاکھ تازہ درخت پیپل کے ایک سیر چار سیر پانی میں پکاویں جب چہارم باقی رہے

ملکر کپڑے میں چھان لیویں اور سیر بھر روغن کنجد سیاہ اور چار سیر دہی کا تیکا ملاکر اسگند ناگوری

سونف زرد چوبہ دارہلد کٹ رینگنا ملہٹی دیودار صندل سرخ صندل سفید موتھہ مجیٹھہ دیا کھ برابر

بالچھڑ طس اگر تگر سب دو دو تولے نیمکوفتہ کر کے اس میں چار پہر تر رکھیں بعد اسکے کڑاہی آہنی میں آتش نرم پکا دیں جب رطوبت گلجاوے صرف تیل باقی رہے تب تیل صاف کر رکھیں پاٹھا دتیل دو چار قطرے ناک میں ٹپکانے سے چھینک ہوتا ہے اور درد سر اور درد سینہ کو مفید ہے ص پار ہی معہ برگ و بیخ اور چوب اور شاخ اور برگ چنبیلی اور دار ہلد جملہ بوزن مساوی نیمکوفتہ کر کے چار پہر تک دو چنداں پانی میں تر کریں اور ہم چنداں روغن کنجد سیاہ ملا کر پکاویں جب پانی جلجاوے تیل صاف کر رکھیں اٹھ رنگا تیل واسطے امراض بادی اور بلغمی اور فالج اور غشی کے مفید ہے ص برگ آک برگ بکائین برگ رنڈ برگ سنبھالو برگ سہجن برگ دھتورہ برگ تھوہڑ برگ روساچا بوزن مساوی نیم کوب کر کے دو چنداں روغن کنجد ملا کر پکاویں جب کف فرو ہو اور برگ نیم سوختہ ہو جاویں روغن صاف کر رکھیں نسخہ دھنیا چیچک کا ڑھا واسطے اسہال اور سنگرہنی اور اتیسار کو مفید ہے مواد اخراج ہو کر اسہال بند ہوتا ہے ص گشنیز خشک مغز بیل خس سگندبالا گن یہ جملہ ہم وزن نیمکوفتہ پانی ڈالکر پکاویں اور نیم گرم تھوڑا تھوڑا بدفعات پلاویں نسخہ پنچ کاڑھا عورتوں کو اکثر درمیان چلی کے تپ اور کھانسی اور درد بدن اندام اور نفخ شکم اور اسہال اور لرزہ اور سقوط اشتہا ہوتی ہے تو یہ جوشاندہ دیتے ہیں ص بوداربیخ کت شیریں پپل سونٹھ کا پیپل موتھا دھنیا چرائتہ پوست ہلیلہ زرد گجپیل بیخ کٹائی خرد گوکھرو کلاں جوانس بیخ کٹائی بزرگ اتیس گرچ کاکڑا سینگی سب بوزن برابر جو کوب کر کے پانی میں جوش کریں جب آٹھواں حصہ باقی ہے دو رتی ہینگ بریاں اور ایک ماشہ نمک سنگ سفوف کر کے ملا کر پلاویں

خاتمہ بیان طبایع اور خاص اُن اشیائے ہندیہ میں جو اکثر مستعمل ہوتی ہیں

فصل اجبوب میں گندم گرم و تر بدرجہ اول ہے اور مولد اخلاط صالح اور موافق ہر مزاج

جو سرد و تر ہے صفرا شکن دافع تشنگی اور مناسب امزجۂ حار نخود گرم و تر ہے بدرجہ اول
خون صالح پیدا کرتا ہے اور روح کو مدد دیتا ہے عدس گرم و خشک اور باد انگیز ہے مشنگ
اور لوبیا اور موٹھ قریب اُسکے ہیں ارہر اسکی طبع میں اختلاف ہے بقول ضعیف
سرد و خشک اور بقول تحقیق گرم و خشک ہے بدرجہ دوم مصلح اسکی ترشی ہے اور ثقیل ہے
معدہ پر مفید امراض سردی میں شالی بعض کے نزدیک سرد و تر اور بقول بعضے گرم و خشک
لیکن بقول صحیح سرد و خشک ہے بسبب خشکی کے اکثر تشنگی لاتا ہے اسی سے احتمال گرمی کا
ہوتا ہے اور استعمال پانی سے رطوبت کرتا ہے لہذا احتمال رطوبت کا ہوتا ہے منڈوا
اور کاکن اور شامخ اور ارزان اور کودرہ گرم و خشک ہیں باجرا سرد و خشک ہے درجۂ ثانی
میں اور باہ کو قوی اور رطوبت کو دفع کرتا ہے جوار ہر قسم کی سرد و تر اور باد انگیز ہے ماش
گرم و تر اور باد افزا اور مقوی باہ ہے مونگ سرد و خشک اور بقول بعضے معتدل ہے
فائدہ جن غلوں سے روغن لیا جاتا ہے سب گرم ہیں لیکن السی اور خشخاش سرد ہیں
اور کنجد سفید میں اختلاف ہے فصل ۲ بیان فوکہ میں انبہ گرم و خشک ہے درجے دوسرے میں
مقوی باہ اور سمن بدن دافع خفقان اور بواسیر جامن سرد بدرجہ اول خشک بدرجہ دوم
مقوی معدہ اور قلب نافع ذیابیطس پھل گرم تر بدرجہ دوم مقوی باہ اور مغلظ منی اور مضعف معدہ
پرُھل گرم بدرجہ اول نفاخ اور مضر باہ اور مولد سعال اور تخم اسکا قابض کیتھا سرد و خشک قابض
اور مقوی معدہ اور اشتہا اور عفونت اسکی مورث سعال گوندی سرد و تر ہے بدرجہ دوم در
نفاخ اور نافع سعال اور ثمر مولسری گرم و خشک اور قابض مقوی معدہ اور باہ اور مغلظ اور ممسک منی
کھرنی گرم و تر اور مقوی اعصاب اور معدہ کو لسوڑا سرد و تر اور قابض اور بطی الہضم کنار سرد و تر
بدرجہ دوم دافع فساد صفرا اور مسکن تشنگی اور حرارت احشا اور قابض مگر کھٹا سرد ہے اور

قابض مقوی معدہ اور قلب دافع خفقان اور تشنگی شریفہ معتدل اور بقول ضعف سرد
وتر ہے مولد منی مقوی قلب دافع خفقان انار سرد وتر بدرجہ اول مصلح خون مقوی قلب
مسکن تشنگی امرود سرد وتر بدرجہ اول اور بقول بعضے گرم قابض اور قوی معدہ کو اور
سنگترہ سرد وتر دافع صفرا مقوی قلب و جگر مفرح دماغ نارنگی سرد تر دافع صفرا مفرح دماغ
مورث سعال انجیر گرم وتر ہے ملین طبع نافع سعال مخرج مواد سینے سے کیلا خام سرد وتر
اور قابض اور پختہ مائل بحرارت ہے چکوترہ سرد وتر ہے مسکن عطش مقوی قلب
فصل ۱۱ اصول اور ازہار اور اثمار میں شکر قند معتدل ہے ثقیل اور دیر ہضم مقوی دماغ
اور مولد منی اور مقوی باہ مصلح اسکی شکر ہے سنتھی طبیعت اور خواص اسکی مثل شکر قند
کے ہے سفوف اسکا شکر اور شیر میں ملا کر پینا قوت بدن کی زیادہ کرتا ہے کیسرو سرد وتر دوسرے
درجے میں ہے اور قابض اور دافع فساد صفرا و خون اور حرارت اعضا اور مولد منی اور دی
بارد ویابس ہے بدرجہ اول اور مقوی باہ مغلظ منی مولد ریح مضر معدہ اور مری مصلح
اسکی ترشی اور مصلح گرم ہے کچالو مثل اروی کے ہے بنڈالو سرد وتر ہے اور ثقیل اور نافع تقطیر
بول اور مسکن تشنگی زلیں قند گرم و خشک ہے بدرجہ دوم ہاضم طعام دافع ریاح غلیظ اور نافع
السیہ یحی اور ضماد اسکا مفید ہے درد مفاصل کو آلو گرم و خشک ہے بدرجہ اول اور قابض ہے
رتالو سرد وتر ہے سریع الہضم گاجر سرد وتر بدرجہ دوم مقوی قلب و جگر اور مولد منی اور
مصفی خون اور مقوی باہ ترب گرم وتر ہے ہاضم طعام مقوی معدہ اور باہ اور دافع ریاح
مفتح سدہ اور بدر شلجم گرم بدرجہ دوم تر بدرجہ اول کثیر الغذا مقوی باہ و مفتت سنگ گردہ
اور مثانہ ملین طبع نافع سعال مقوی اور منقی صدر مقوی باہ چقندر گرم وتر ہے نافع سعال
اور منقی صدر تیلی سرد وتر ہے بدرجہ دوم نافع بواسیر اور طحال اور استسقا اور جذام اور ملین طبع ور

ضعف معدہ اور مولد صدید چچینڈا سرد و تر بدرجہ دوم اور مقوی اشتہا نافع تپ صفراوی

اور ششڈ ھینڈس سرد و تر بدرجہ اول اور سریع الہضم سیسم بارد رطب ہے قابض اور نفاخ

اور ثقیل گوبھی سرد و تر ہے اور قابض پالک سرد و تر ہے بدرجہ اول اور بقول ضعیف

معتدل ہے ملین اور جالی اور رادع اور نافع امراض سینہ اور سوزش اور تشنگی بادنجان

گرم و خشک ہے بدرجہ دوم اور بقول بعضے خشک بدرجہ سوم مورث بواسیر مولد سودا مضر چشم پیاز

باقلا سرد بدرجہ اول خشک بدرجہ دوم مجفف قابض اور مقوی مسکن سعال مولد نفخ اور

خارش نافع نزلہ رقیق لوبیا سرد و تر بدرجہ سوم اور بقول ضعیف بدرجہ دوم مسکن حدت

خون اور صفرا اور مدر بول اور دافع کدو دانہ اور درد سر گرم مضر باہ مسقط شہوت طعام مضر

بصر چچولا سرد و تر بدرجہ دوم قلیل الغذا مولد اخلاط صالح ملین شکم مرطب بدن مسکن تشنگی

دیر ہضم قاطع باہ نافع امراض حارہ مضر گردہ اور اعصاب چولائی گرم و تر دافع قبض منشی

اور مانع دافع جریان منی اور استحاضہ اور خارش میتھی کا ساگ گرم بدرجہ دوم خشک بدرجہ

اول منضج و ملین اور محلل ریاح مدر حیض مقوی ریہ نافع سعال اور ربو مقوی باہ منقی

سینہ سوا کا ساگ گرم بدرجہ دوم خشک بدرجہ اول محلل اور منضج اور مدر بول اور حیض

اور شیر مضر بصرہ قاطع منی کرنب کلا مرکب القوی اور بقول ضعیف خشک بدرجہ اول

مقوی باہ مولد منی مغلظ خون اور نافع صعود ابخرہ اور مورث خولب سہجن کی پھلی گرم

بدرجہ دوم قابض نافع طحال اور محلل ریاح اگست کے پھول سرد و خشک مولد ریاح

دافع صفرا مقوی مثانہ مزیل شب کوری کچنال کی کلی سرد و خشک دیر ہضم قابض مقوی

معدہ نافع خون بواسیر اور جریان حیض اور ہیجان خون اور قاتل کرم شکم بھنڈی

سرد و تر قابض اور مقوی اعضائے باہ پیٹھا سن گرم و تر مقوی باہ و ثقیل

